نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ جنوری ۲۰۲۰ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

سورۃ

## الفتح

علم

الاعداد

آپ کی زندگی کا یہ دور کونسا ہے

شمسی ہجری سال

شرف زہرہ

بدیع الاسماء

# برنی

# روزانہ کواکبی گائیڈ

# 2020

ہر روز کے نظرات معہ ان کے اثرات، مدت اثرات کواکب

ہر سعد و نحس نظر کا دورانیہ، کاروبار، فنانس، قانونی نکات، قمری دنوں کی مخصوص

سرگرمیاں، قمری عدم الحساب، ہر روز اپنے پروگرام ترتیب دیں

**۳۶۵ دنوں کے**

**ہر دن کے اثرات،**

**عملیات کے اہم**

**مواقعوں سے**

**فائدہ اٹھائیں**

اس تقویمی گائیڈ کی انفرادی خصوصیت یہ ہے کہ ڈائری کی طرح ہر صفحہ پر ۵ دن دیئے گئے ہیں تا کہ اس میں ہر خاص و عام بات لکھی جا سکے، پہلے سے اپنے پروگرام ترتیب دیں، کس دن کون سی خریداری کرنی ہو، شادی کب کریں، ملازمت کی درخواست کس دن یا نظر میں دینی ہے۔ پراپرٹی یا مکان کب خریدا یا بیچا جائے۔ لین دین، گفت وشنید، تحریری کام، پیشہ وارانہ کاروبار اور دیگر معاملات کب طے کئے جانے چاہئے، سفر کا دن کون سا بہتر ہے۔ ہر تاریخ میں اس دن کے نظرات، قمری دور، برج میں قمر کا داخلہ معہ وقت، برج میں کواکب کا داخلہ معہ وقت، ہجری و عیسوی تاریخیں، رجعت و استقامت، قمری خلل السیار شامل ہیں۔

قیمت =/۲۵۰+ڈاک خرچ+منی آڈر فیس=۶۵+۷۵= ۳۹۰روپے کی وی پی آپ وصول کریں گے۔

اپنا ایڈریس اور برنی تقویم ۲۰۲۰ء اور کواکبی گائیڈ ۲۰۲۰ء لکھ کر 0333-7202964 پر میسج کریں آپ کا آڈر نوٹ کرلیا جائے گا


E-mail: ruhanidunya@hotmail.com

Phone: 021-34949944

**اوراق پبلشرز** پی آئی بی کالونی کراچی نمبر ۷۴۸۰۰


**اپنے قریبی بک اسٹور سے حاصل کریں**

آپنا آڈر آج ہی ارسال کریں

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماہنامہ

# روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۶۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۲۵۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۴۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) :-/۵۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۷

شمارہ نمبر ۱۰

ماہ جنوری ۲۰۲۰ء

فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

- منیجر سرکولیشن سہیل احمد
- کمپوزنگ اصغر نظامی

اس شمارے میں



خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزذبریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیااور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاءاورنسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ جنوری سنہ ۲۰۲۰ء

# اســـرار الھـــی

## عظمت نبوت

بزرگو! اپنے نبی کریم ﷺ کی عظمت شان پر یقین رکھو اور آپ کی تعظیم بجالاؤ- اللہ تعالیٰ اور مخلوق کے درمیان صحیح ترین واسطہ حضور اکرم ﷺ ہی ہیں- آپ اللہ کے بندے- اللہ کے حبیب' اللہ کے رسول' مخلوق میں کامل ترین انسان' سب رسولوں سے افضل' اللہ کی طرف رہنما' اللہ تعالیٰ کی طرف دعوت دینے والے- اللہ کے احکام بتانے والے' اللہ سے دین و نعمت حاصل کرنے والے- خطیرۃ الرحمٰن (اللہ تعالیٰ کے دربار) کی طرف سے سب کا ذریعہ' خطیرۃ الصمد کی جانب سب کا وسیلہ ہیں- جو آپ سے لاحق ہوا وہ اللہ تعالیٰ سے جاملا اور جو آپ سے جدا ہوا وہ اللہ تعالیٰ سے دور ہوا- حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا تم میں سے کوئی بھی اس وقت تک ایماندار نہیں ہوسکتا- جب تک اس کی خواہشات اس کے تابع نہ ہوجائیں جو میں لے کر آیا ہوں (یعنی کتاب و سنت کا پابند ہی ایماندار ہوتا ہے)

بزرگو! یاد رکھیں کہ حضور نبی کریم ﷺ کی نبوت آپ کی وفات کے بعد بھی اسی طرح باقی ہے- جس طرح آپ کی حیات مبارکہ میں تھی اور قیامت تک باقی رہے گی- جب کہ سب کا وارث اللہ ہی رہ جائے گا- ساری مخلوق آپ کی شریعت کی مخاطب ہے اور آپ کی شریعت تمام دوسری شریعتوں کو منسوخ کرتی ہے- آپ کا معجزہ یعنی قرآن مجید بھی قیامت تک موجود اور محفوظ رہے گا- اللہ تعالیٰ نے فرمایا- قُل لئِنِ اجْتَمعَتِ الْا نِسُ وَالْجِنّ عَلٰی اَن یَّاتُوَ اِبمِثْلِ کہہ دیں اگر سب آدمی اور سب آدمی جن مل کر بھی ایسا قرآن لانا چاہیں تو ایسا نہیں لاسکتے- اگرچہ ان میں سے ایک دوسرے کا مددگار ہو یا نہ ہو (نبی اسرائیل ۸۸)

بزرگو! یاد رکھو! جس نے حضور اکرم ﷺ کی احادیث کا انکار کیا- وہ اس آدمی کی طرح ہے جس نے اللہ کے کلام (قرآن مجید) کو مسترد کیا (یعنی حدیث کا منکر بھی قرآن کریم کے منکر کی طرح بے ایمانی ہے) اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے- "وَمَنْ یُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْ بَعْدِ تَبَیَّنَ لَهُ الْهُدیٰ وَیَتَّبِعْ غَیْرَ سَبِیْلِ الْمُؤْمِنِیْنَ نولِّهٖ مَاَ توَلّٰی وُنُصلِهٖ جَهَنَّمَ ۔ وَسَاءَتْ مَصِیْراً ٥

اور جو کوئی رسول کی مخالفت کرے بعد اس کے کہ اس پر سیدھی راہ کھل چکی ہو اور سب مسلمانوں کے راستے کے خلاف چلے تو ہم اسے اس طرف چلائیں گے جدھر وہ خود پھر گیا ہے اور اسے دوزخ میں ڈالیں گے وہ بہت برا ٹھکانا ہے (النساء ١١٥)

## سعادت کی کنجی

عزیزو! میں تم سے کہہ دینا چاہتا ہوں کہ دائمی سعادت کی کنجی رسول اللہ ﷺ کی پیروی ہے تمام افعال میں جو آپ نے کئے ہیں اور جن سے آپ رکے ہیں- اسی طرح آپ کی وضع کا کھانے پینے' اٹھنے بیٹھنے' سونے بولنے میں بھی اتباع کیا جائے- تاکہ تم کو اتباع کامل نصیب ہوجائے- ہم کو ایک بزرگ کے متعلق معلوم ہوا ہے کہ انہوں نے عمر بھر خربوزہ نہیں کھایا- کیونکہ ان کو کسی حدیث سے یہ معلوم نہ ہوا تھا کہ رسول اللہ ﷺ نے خربوزہ کس طرح کھایا ہے- اسی طرح ایک بزرگ نے بھولے سے موزہ کو بائیں پیر میں پہلے پہننا شروع کردیا تو اس خلاف سنت حرکت کے کفارہ میں کسی قدر گیہوں خیرات کیا-

# لـــــوح زحـــــل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات ، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب سختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# روزگار اور پیشہ کا انتخاب

پیدائشی طور پر ہر شخص کے ساتھ اس کی قسمت، کام اور روزی کے ذرائع وابستہ ہوتے ہیں۔ اگر آپ کے پاس آپ کا زائچہ پیدائش ہے تو یہ امر قطعی مشکل نہیں کہ اس سے اس روزگار اور پیشہ کا انتخاب کرلیا جائے جس سے مقسوم وابستہ ہے۔ بہت سے لوگ اپنی زندگی اور کیریئر بنانے میں وقت ضائع اس لئے کرتے ہیں کہ ان میں پیشہ کے انتخاب کا فقدان ہوتا ہے۔ ہر شخص یہ نہیں جانتا کہ اس کے کمانے کی قوت کس پیشہ سے وابستہ ہے یا جس قسم کی وہ دنیا تیار کرنا چاہتا ہے وہ ممکن بھی ہے یا نہیں۔ تعلیم پانے والے لڑکوں کے والدین بھی اسی مشکل میں مبتلا ہوتے ہیں۔ وہ منتظر ہوتے ہیں کہ دیکھئے لڑکا کیا صورت اختیار کرتا ہے۔ بعض اس کے رجحان کا مطالعہ کرتے ہیں لیکن صحیح نقطہ نظر تک پہنچنا اکثر دشوار ہوتا ہے بلکہ صحیح تعلیم جو اس کی زندگی بنانے میں معاون ہو اس کا فیصلہ بھی مشکل ہوتا ہے۔ بعض لڑکے صحیح کام اور پیشہ تک پہنچنے کے لئے زندگی کے بہت سے سال ضائع کر دیتے ہیں۔ وجہ یہ ہوتی ہے کہ ان کا کام صحیح اور موافق نہیں ہوتا۔ وہ اپنی قوتوں کو غلط جگہ ضائع کرتا رہتا ہے۔

خوش بختی کے حصول کے لئے پیدائشی حالات پر کسی مخصوص شعبہ کی تعلیم اور مخصوص پیشہ کا اختیار کرنا ضروری ہے تا کہ وہ اعلیٰ اپوزیشن حاصل کر کے اعلیٰ فائدہ حاصل کرے۔ یاد رکھئے وہ شخص جس میں اعلیٰ ڈرامیٹک قابلیت ہو اس کو بار بار اسٹیج پر دیکھنے کا ہر شخص متمنی ہوتا ہے۔ زائچہ پیدائش ایک عمدہ مشورہ پیش کرتا ہے ہر شخص کے شوق کو معلوم کرنے کیلئے حصول زر اور جائیداد کیلئے۔

عموماً زائچہ میں کثرت کواکب کے نظریہ سے کام لیا جاتا ہے۔ یعنی زائچہ کے جس خانہ میں زیادہ کواکب موجود ہوں وہ اس امر کے لئے رہنمائی کرتا ہے۔ اس امر کے لئے یہ معلوم کیا جاتا ہے کہ یہ مجموعہ کس عنصر کے برج میں واقع ہے۔

اگر وہ بروج بادی میں ہیں یعنی جوزا یا میزان یا دلو میں تو اس کا شوق اور توجہ دماغی پیشہ کی طرف ہوگا۔ خصوصاً سائنس اور لٹریچر۔

آتشی بروج میں ان کی باقوت اور بہتر زندگی کی ترقیوں کے لئے ملٹری سروس، سفر، معدنیات، تفتیشی اور تحقیقاتی کام۔

خاکی بروج میں زراعت، تجربات، سائنس، سرویئر، بروکری، زمین اور جائیداد کے کاموں میں ترقی ہوتی ہے۔

آبی بروج میں کثرت کواکب ہو تو خاص توجہ پانی کے کاموں کی طرف ہوتی ہے جیسا کہ بحری جہاز کی ملازمت، پانی کی بہم رسائی کرنے والے سیال چیزوں کا کاروبار کرنے والے، لیکن اکثر و بیشتر دوسرے پیشوں کے لئے جن میں مایہ اشیاء ہوتی ہیں بھی متعلق ہوتے ہیں مثلاً شراب فروش سپرٹ مرچنٹ، آئل مرچنٹ، مشروب بیچنے والے وغیرہ۔

ہر بروج انتخاب پیشہ کے لئے مخصوص اثر رکھتا ہے اور صحیح پیشہ اُس بُرج سے اخذ کیا جاتا ہے۔ جس کے کواکب قابض کے ساتھ شمس یا قمر کی قریبی نظر ہو۔ یہ نیرین جس بُرج میں ہوں وہ بھی اہم ہوتے ہیں اس نظریہ کے ماتحت مختصراً بتایا جاتا ہے کہ ''حمل'' متعلق ہے سپاہی اور فوجی دستہ سے۔ جو رہنمائی کرنے والا ہو۔ ''ثور'' جائیداد، مکان کے ایجنٹ اور بروکر۔ ''جوزا'' ادیب اور لٹریری آدمی ''سرطان'' بحری جہاز میں کام کرنے والے اور سیال چیزوں کا کاروبار کرنے والے لوگ۔ ''اسد'' ایکٹر اور آرٹسٹ۔ ''سنبلہ'' کپڑے کے بیوپاری اور روٹی اور کھانا بیچنے والا کنفیکشنر اور بیکر۔ ''میزان'' قیمت مقرر کرنے والے، جانچنے والے۔ روپیہ کا تبادلہ کرنے والے، رہن رکھنے والے۔ ''عقرب'' نیوی کے سیلر، کیمسٹ، سپرٹ اور آئل کے ڈیلر۔ ''قوس'' تفتیش اور تحقیق کرنے والے۔ مذہبی عالم، پیشگوئی کرنے والے، علوم الٰہی کے جاننے والے، قانون دان۔ ''جدی'' پولیٹیکل ایجنٹ اور اسٹیٹ کے وزراء۔ ''دلو'' الیکٹریشن، کمپنی پروموٹر، سنڈیکیٹ اور سائنٹفک ریسرچ کرنے والے۔ ''حوت'' مچھلی کے ڈیلر، سمندری پروڈکٹس، پاسبان اور وہ لوگ جو قید و بند، خلوت یا محصور کی جگہ یا زچہ خانوں یا صاحب فراموش ہونے پر داخل ہونے کی جگہ سے متعلق ہوتے ہیں۔ جیسا کہ قید خانے اور ہسپتال۔

لہٰذا وہ بروج جن میں کواکب کی اکثریت ہو۔ امر متعلقہ کی لائن کو ظاہر کرتے ہیں۔ یہ ایک ناقابل یقین کرنے کی بات ہے کہ دنیا میں عظیم کامیابی اور اعلیٰ ترقی اسی سے وابستہ ہوتی ہے میں نے بے شمار زائچوں کا مطالعہ کیا ہے اور ہمیشہ اس اصول کو درست پایا ہے۔

نجوم کے اصول کے لحاظ سے وہ آدمی کبھی کامیابی اور مقبولیت حاصل نہ کرے گا۔ جب تک اس کا قمر برُج سعود میں نہ ہو یا اس کے نظرات سعد نہ ہوں۔ اسی طرح وہ شخص کبھی کامیاب آرٹسٹ یا شاعر یا میوزیشن نہ بنے گا جب تک اس کے زائچہ میں زہرہ باقوت نہ ہو۔

عام طور پر یا قوت کوکب پر غور کرنے سے طبعی میلان کو معلوم کیا جا سکتا ہے اور کامیابی یا ترقی ان نظرات سے معلوم کی جاتی ہے جو وہ شمس یا قمر کے ساتھ رکھتے ہوں اگر کواکب باقوت ہو لیکن اس کے نظرات نیرین کے ساتھ نحس ہوں تو انہیں اس کام میں اعلیٰ کامیابیاں نصیب نہیں ہوتیں۔ ان کو غیر

منافع بخش کام یا بیوپار سے واسطہ پڑتا ہے نہ ان میں نا قابل لحاظ سرگرمی اور جذبہ پایا جاتا ہے اور نصیب ان کا کبھی نہیں چمکتا۔

زندگی کا تحفظ جو اس علم کا اعلیٰ مقصد ہے وہ تب ہی حاصل ہو سکتا ہے جبکہ اس تحفظ کو جانا جاسکے۔ اگر آپ کا کام موافق نہیں تو طبیعت بھی مطمئن نہیں۔ تحفظ کی لائنوں کو زائچہ سے معلوم کرو ہم نے آثار النجوم کے حصوں میں ان تمام لائنوں کی توضیح کردی ہے جو زندگی کے صحیح راستوں پر کھینچی گئی ہیں۔ مجھے امید ہے علم نجوم سے دلچسپی رکھنے والوں کیلئے یہ تمام کتابیں بہت مفید ثابت ہونگی۔ اس وقت تک چار حصے لکھ چکا ہوں۔ باقی لکھے جا رہے ہیں۔ اس صدی میں اس کمی کو پورا کرنیکی یہ اولین کوشش ہے دعا کریں اللہ تعالیٰ کامیاب کرے۔

## تسدیس زہرہ و زحل

زہرہ و زحل کی تسدیس ۴ فروری کی صبح ۳ بجکر ۱۰ منٹ پر ہوگی۔ اگر کوئی شخص پاس رہنا نہ چاہے یا میاں بیوی میں سے کوئی خوش نہ رہتا ہو اور علیحدگی تک نوبت آ پہنچی ہو تو اس آیت کو روٹی پر انگشت شہادت سے وقت مقررہ پر لکھ کر اس کو اس وقت کھلا دیں جب کھانے پلانے کا وقت ہوتا ہے۔ انشاء اللہ پھر کبھی چھوڑ کر نہ جائے گا۔ آیت یہ ہے۔

يَـا أَيُّهَـا الَّـذِيْـنَ آمَـنُـواْ اصْـبِـرُواْ وَصَــابِـرُواْ وَرَابِـطُـواْ وَاتَّـقُـواْ اللّـهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ (العمران ۲۰۰)

یہ آیت بخار اور خواب کے لئے بھی موثر ہے۔ تپ دق والے کو دوائی یا پانی پر ۲۱ بار دم کر کے پلائیں اور خواب میں ڈرنے والے کے گلے میں لکھ کر باندھ دیں۔

# ذکر الٰہی

سالک کو چاہئے کہ ذکر کرنے سے قبل تازہ وضو کرے۔ اس کے بعد جتنی تضرع اور عاجزی بھی ہو سکے کرے اور استغفار پڑھے۔ اور حضور دل سے اذکار اور افکار شروع کرے اور جب ذکر اللہ سے فارغ ہو تو یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا ذَكَرْنَاكَ عَلٰى قَدْرِ تِلَّةِ عَقْلِنَا وَفهمنا فساذْ كُرْنَا عَلٰى سَعَةِ رَحْمَتِكَ وَفَضْلِكَ يَاخَيْرَالذاكرينَ وَيَاآرْحَمَ الرَّحِمْن ٥

یہ بھی چاہئے کہ ذکر حضور قلب سے کرے تا کہ مقصد کو پہنچے۔ جو شخص ذکر کرے اور دل سے غافل ہو تو اس کے لئے بہت سخت وعید ہے۔ مرشد کے لئے لازم ہے کہ وہ طالب کو پہلے حلال چیز کھانے اور سچ بولنے کا حکم دے۔ اس کے بعد اذکار افکار بتائے۔ تا کہ جلد فائدہ اسے معلوم ہو۔ اگر چہ ارشاد سے مراد اس سے بہت زیادہ ہے۔ اگر کوئی شخص اس زمانہ میں اتنا بھی کرے کہ آدمیوں کو بدعت اور حرام کھانے سے توبہ کرائے اور بہت سے گمراہوں کو راہ پر لائے تو وہ دنیا کے نیک لوگوں میں سمجھا جائے گا اگر چہ وہ ارشاد کا پورا حق بھی ادا نہ کرتا ہو۔

ذکر کی مشغولی میں چند شرائط کی پابندی ہے اُسے یاد رکھئے۔ (۱) ہمیشہ باوضو رہے۔ (۲) اندھیرے گھر میں خلوت کرے۔ (۳) خاموشی اختیار کرے۔ (۴) اعتدال کے ساتھ بھوکا رہے۔ (۵) خطرات کی نفی کرتے رہے۔ (۶) اپنے تمام حالات کو خدا کے حوالے کر دے۔ تکلیف اور مصیبت آنے پر خدا پر اعتراض نہ کرے۔ (۷) حلال ہونے کی جانچ کر کے کھائے۔ (۸) فرائض کے سوا اور وظائف کو چھوڑ دے۔ (۹) شروع کرنے سے پہلے کلمہ تمجید تین بار، پھر استغفار تین بار پھر درود تین بار پھر يَاغِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنَا تین بار پھر سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوسِ الْخَلَّاقِ الْفَعَّالِ سات بار پڑھے۔ پھر اَعُوْذُبِاللّٰهِ کہہ کر زبان سے ذکر کرنے پر مشغول ہو اور کلمہ لَااِلٰهَ اللّٰهِ کہے۔ کم سے کم بارہ ہزار اور اوسط تیس ہزار بار اور اعلیٰ ستر ہزار بار ذکر رہے۔ یہاں تک کہ زبان کی حرکت موقوف ہو جائے۔ اور ذکر بے اختیار جاری ہو جائے۔ پھر قلب کی طرف متوجہ ہو اور معانی پر غور کرے اور حروف کو دل سے محو کرے تا کہ اس حد کو پہنچ جائے کہ ذاکر خود بھی گم ہو جائے اور صرف مذکور رہ جائے اور اسی کو مقام فنا کہتے ہیں۔

ذکر اور الفاظ اور آواز اور جلسہ اور روش کے طریقے ہر خاندان کے مختلف ہیں اور سب صحیح ہیں اور حق تک پہنچاتے ہیں۔

# انسانی زندگی پر رنگ کا اثر

کیا آپ جانتے نہیں کہ آپکی خوش قسمتی کا رنگ کونسا ہے۔ ہرانسان کا کوئی خاص رنگ ہوتا ہے جسکے استعمال سے وہ خوش قسمت کہلاتا ہے انکی مختصر تفصیل یہ ہے۔

## سُــرخ رنگ اور بھورا رنگ

سرخ اور بھورے رنگ ستارہ مریخ سے یا منگل سے تعلق رکھتے ہیں جوعورتیں مارچ یا اکتوبر میں پیدا ہوئی ہوں اُن کے لئے یہ رنگ موزوں ہیں جو بچے منگل کے دن پیدا ہوں ان کے لئے بھی یہ رنگ خوش قسمتی کی علامت ہے سرخ رنگ ایک طلبی اور جاذب تاثیر ہے بہت سے مبارک اورخوش قسمتی کے نشانات اور تعویذ وغیرہ سرخ رنگ میں بنائے جاتے ہیں اسکاٹ لینڈ کے پہاری لوگ اپنے بچوں کے گہوارہ کے گرد سرخ ڈوری نحوست دور رکھنے کے لئے باندھ دیتے تھے۔ دفع بلیات کی مراد کے لئے یا بچے کی مٹھی میں سرخ دورے باندھتے تھے۔ جاپان میں بھی بہت عمدہ تعویذ سرخ روشنی سے ہی بنائے جاتے ہیں اور سرخ تھیلیوں میں ہی بند کئے جاتے ہیں۔ رومانیہ میں بھی بچوں کو سرخ فیتے پہناتے ہیں۔ چینی بچے سرخ رنگ کے فیتے باندھتے ہیں یا سرخ ڈوری ان کی جیب میں رکھی جاتی ہے۔ آسمان سے من وسلوا بھی سرخ دسترخوان میں نازل ہواتھا۔

## نیلا رنگ

یہ مشتری ستارہ کارنگ ہے مئی اوراگست میں پیدا ہونے والوں کے لئے بہت اچھا رنگ ہے۔ اگر پیدائش بدھ کی ہوتو تب بھی بہت اچھاہے اس رنگ کا پہننا خواہ کسی کا ہوخوبصورتی، تندرستی، اخلاص مندی، وفا شعاری، سکون کا رنگ مانا جاتا ہے۔ ساری دنیا میں چاہت و پیار کے ساتھ استعمال ہوتا ہے۔ دلہنوں کے جوڑے یا زیورات میں ضرور کسی نہ کسی طرح پہنا جاتا ہے برکت ہوتی ہے۔

## گھرا نیلا ۔ گھرا بھورا ۔ خاکی اور سیاہ

یہ ستارہ زحل کے رنگ ہیں دسمبر اور جنوری میں اور ہفتہ کو پیدا ہونے والوں کے لئے نہایت اچھے اور مناسب ہیں۔ سیاہ رنگ کاتعلق ہمیشہ سے خوش قسمتی کا مانا جاتا ہے۔ دافع بلیات ہے کالی بلی اور کالا گینڈا وغیرہ بلاؤں کو دور کرنے کے لئے یورپ میں مانے جاتے ہیں۔ بالکل سیاہ رنگ اگرچہ اب نہیں پہنا جاتا مگر پھر بھی جادو اور سحر کے دُور کرنے کے لئے موزوں سمجھے جاتے ہیں۔

## سفید رنگ

اس رنگ پر ستارہ عطارد کی حکمرانی ہے۔ یورپین عقائد کے مطابق جیوپیٹر دیوتا سفید پوش پر برکت ڈالتا ہے۔ فروری نومبر کے ماہ میں اور سوموار کے دن پیدا ہونے والوں کے لئے بہترین اوراچھا اثر ڈالتا ہے۔ سفید رنگ بلاؤں کوان کے اثرات کو دور اور دفع کرتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ رات کا لباس اور سفید رنگ کے جانوروں کو نیک جانا جاتا ہے۔

## نارنجی اور زرد رنگ

یہ دونوں رنگ آتشی اور شمسی ہیں۔ جولائی اور اتوار کے دن پیدا ہونے والوں کے لئے خوش قسمت رنگ ہے۔ طویل عرصہ تک زرد رنگ کو پریوں کا پسندیدہ رنگ بھی سمجھا جاتا رہا ہے اس لئے انگلینڈ کے جزیرہ میں باغ کے ایک کونہ میں صرف زرد رنگ کے پھول بوئے جاتے تھے۔ تاکہ بُری بلائیں پریوں کا مسکن اور مقام سے ڈر کر بھاگ جائیں۔

## ترمذی رنگ

یہ زہرہ کا رنگ ہے ۔ اگرآپ کی پیدائش اپریل یا ستمبر جمعرات یا جمعہ کی پیدائش والوں کے لئے مناسب خوش بخت رنگ ہے۔ یہ شاہی رنگ ہے اس کا پہننا اونچا مقام وعہدہ انصاف پروری، عقلمندی کی نشانی مانتے ہیں۔ ہلکا بنفشی رنگ بھی زہرہ کا ہے۔ اس کا استعمال خوش قسمتی اورمسرت کا پیغام ہوتا ہے۔

## سبز رنگ

اس رنگ پر چاند کا اثر ہے اکثر لوگ اس کو منحوس خیال کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اس پر منحوس روحوں کا اثر ہے اور پراسرار دنیا سے اس کا تعلق ہے۔ مگر جون میں پیدا ہونے والوں کے لئے بہت نیک ہے جولوگ جمعرات کو پیدا ہوئے ہوں ان کے لئے بھی اچھا ہے۔ پہلے خیال کیا جاتا تھا کہ یہ پریوں کا رنگ ہے مگر جولوگ وسط گرما میں (مئی۔ جون میں ) پیدا ہوں ان کو پریاں کچھ نہیں کہتیں۔ اگر یہ رنگ استعمال کیا جائے تواچھا اثر دکھاتا ہے۔

## عورتوں پر رنگوں کے اثرات

سائنس جہاں اور بہت سے تمدنی مسائل پر غور کیا ہے اُن میں سے ایک مسئلہ یہ بھی ہے کہ عورت کے اس احساس کو پڑھنا چاہئے تاکہ پہنے

سے پہلے زہر کی حقیقت اور چھونے سے پہلے خار کی حقیقت تیزی معلوم ہو جائے۔ چنانچہ تجربات سے عورت کے احساس کا رنگ معلوم ہو گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ عورتوں کی مزاجی حالت ان کے رنگ ملبوسات سے معلوم ہو سکتی ہے۔ مثلاً جو عورت گہرے سبز رنگ کی شوقین ہے تو اس میں رشک کا مادہ زیادہ ہوتا ہے۔ اگر نیل گوں رنگ کی شائق ہو تو وہ محبت کرنے والی اور مذہبی خیالات والی ہوتی ہے۔ سرخ رنگ کا میلان ہو تو معلوم ہونا چاہئے کہ وہ حقیقتاً مرکز طوفان ہے۔ ارغونی رنگ شرافت و خودداری لیکن اس کے ساتھ دعوت عشق کو بھی ظاہر کرتا ہے۔ جس طرح ملبوسات کے رنگ سے اپنے آپ کو ظاہر کر دیتی ہے اسی طرح اپنی گفتگو اور حرکات وسکنات سے بہت کچھ پتہ دیتی ہے۔ الغرض مرد کے لئے اگر اب کوئی جائے پناہ ہے تو صرف یہ کہ وہ پہلے اس کی تمام باتوں پر غور کرے پھر اس کے بعد دل کا معاملہ اس سے کرے۔

ماہرین فن جس رنگ سے جس احساس کو دریافت کیا ہے وہ یہ ہے کہ۔

**گہرا سرخ رنگ**: تیزی طبع ضد اور ہیجان نفس کو ظاہر کرتا ہے۔

**قرمزی رنگ**: نشاط طبی، صحت، جرات، خوش باشی، فیاضی اور فراخدلی کا شاہد ہے۔

**گلابی رنگ**: محبت کی دلیل ہے۔

**گہرا سبز رنگ**: رشک وحسد، انتقام کی علامت ہے۔

**انگوری اور ہلکا سبز رنگ**: نرم دل ہمدردی، گھر والوں اور احباب ورشتہ داروں سے محبت کرنے کی نشانی ہے۔

**ہلکا نیلا**: صحیح معنوں میں دوست وار، نہایت ہی شریں، قابل محبت مزاج کا حامل ہے۔

**گہرا نیلا رنگ**: کٹر اور گہری مذہبی عقیدت پسند کا مظہر ہے۔

**زرد رنگ**: ذہانت کی نشانی ہے۔

**سیاہی مائل بھورا رنگ**: مکر وفریب کو ظاہر کرتا ہے

**سنہرا رنگ**: محبت وفراست کی نشانی ہے۔ **سیاہی مائل سرخ رنگ**: خودغرضی کی علامت ہے۔

**نارنجی اور پیلا مائل مالٹا رنگ**: غرور وتمکنت اور عالیٰ حوصلہ دلیری کو ظاہر کرتا ہے۔

# بدیع الاسماء

## اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ

یہ دونوں اسماء الٰہی بہت بزرگ ہیں۔ اس کا ذکر اس شخص کے لئے ضروری ہے جس کی لوگ قدر و منزلت نہ کرتے ہوں۔ نہ وہ لوگوں میں مشہور ہو۔ نہ لوگ اس سے مشورہ لینا پسند کرتے ہوں۔

## اَلسَّلَامُ الْمُؤْمِنُ

اس شخص کو ان کا ذکر کرنا چاہئے۔ جس پر کسی کا رعب غالب ہو۔ ان مسافروں کے لئے بھی ضروری ہے۔ جو بادیہ پیمائی کرتے ہوں۔ ملک ملک پھرتے ہوں۔ اس کا ذکر ہر ایک خوفناک واقعہ سے سفر و حضر میں محفوظ رکھتا ہے اور ظاہری و باطنی آفت سے ذاکر امن میں رہتا ہے۔

## جَبَّارٌ شَكُوْرٌ

اس کا ذکر بڑے بڑے سرکش زبردستوں کو مسخر کر دیتا ہے۔ جن لوگوں کو مخالفوں کا سامنا ہو یا زبردست رشتہ داروں سے واسطہ پڑے کہ اس کو نقصان دینے کی کوشش کریں۔ ان کو ان اسماء کا ذکر کرنا چاہئے۔

## اَلْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ

ان تین اسماء کا ذکر ان لوگوں کو کرنا چاہئے۔ جو وسواس میں مبتلا ہوں اور ان وسواس کی وجہ سے دل میں ہر وقت نامعلوم خوف سا رہتا ہو۔

## سَمِيْعٌ وَّ بَصِيْرٌ

اس کے ذکر سے فہم و عقل زیادہ ہوتی ہے اور حشمت بے اندازہ حاصل ہوتی ہے۔ قوت سامعہ اور باصرہ میں قوت و ترقی ہوتی ہے۔

## اَلْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ

علم و حکمت کے حصول کے لئے اس کا ذکر کرنا چاہئے۔ خلوت سر برہنہ کر کے زمین پر قبلہ رو ہو کر پڑھنا چاہئے۔ اللہ تعالیٰ اس کو حکمت عطا فرمائے گا۔

## بَاسِطُ عَلَّامُ الْغُيُوْبُ

ان کے ذکر سے نسیانی دور ہوتا ہے اور حافظہ قوی ہو جاتا ہے۔

## كَرِيْمُ وهَّابُ

ان کے ذکر سے رزق کشادہ ہو اور تجارت میں ترقی ہو۔ ان کا ذاکر کبھی تنگی نہیں پاتا۔

## مُبْدِئُ الْمُعِيْدُ

اگر سفر پر جانے سے پہلے ان کا ذکر کرے تو صحیح و سالم سفر سے واپس آئے اور جس شخص کی کوئی چیز چوری چلی گئی ہو۔ یا گم ہوگئی ہو۔ وہ ان کا ذکر کرے تو اس کی چیز واپس آ جائے گی۔

## اَلْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

اس کا ذکر کرنے والا ہمیشہ با قیر و عزت میں رہتا ہے۔ ہمت اس کی بلند رہے۔ سب لوگ اس سے محبت کریں۔ رزق اس کا وسیع ہو اور کل مقصد پورے ہوں۔

## اَلنُّوْرُ الْهٰىُّ

اس کے ذاکر کے دل میں نور پیدا ہوتا ہے۔ اس کا دل اللہ پاک منور کر کے اپنے اسرار سے مطلع کرتا ہے۔ جس کی آنکھوں میں رمد یا ضعف یا کوئی نقص ہو۔ اس کو چاہئے کہ النور کا نقش بنوا کر گلے میں ڈالے۔ اور روزانہ صبح کی نماز کے بعد پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے آنکھوں پر رکھا کرے۔ تو بینائی میں قوت آئے گی۔

## اَلْغَنِىُّ الشَّكُوْرُ

جو شخص اس کا ذکر کرے۔ اللہ اس کو غنا ذاتی عنایت کر کے حمد و شکر کا الہام کرتا ہے۔ اگر بخیل مداومت کرے۔ تو اس کی بخالت سخاوت سے بدل جائے۔

## اَلْحَسِيْبُ الْوَكِيْلُ

ان دونوں اسماء کا ذکر دشمنوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ جب کوئی ظالم کسی مظلوم پر دست ظلم دراز کرے۔ تو اس کو لازم ہے کہ سحر کے وقت ان اسماء کے اعداد کے مطابق پڑھ کر دعا مانگا کرے۔

## اَلْمُعْطِىُ الْمُغِيْثُ

ان اسماء کے ذکر سے رزق کا چشمہ ہمیشہ جاری رہتا ہے۔ اور دنیاوی عیش کی نہر جاری ہو جاتی ہے۔ اگر قرض دار ان کا ذکر کرے تو قرض اس کا ادا ہو۔ یہ اسماء فقر و فاقہ دور کرنے میں نہایت موثر ہے۔ رزق کشادہ ہوگا۔ کھانے پینے میں کثرت ہوگی۔ مال بڑھے گا۔

● ● ●

# شرف زہرہ

زہرہ دورہ فلک طے کرتا ہوا جب برج حوت کے ۲۷ درجہ پر پہنچتا ہے تو اس میں ایک خاص تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ پروردگار عالم نے وقت کے ہر موقعہ میں تاثیر رکھی ہے۔ حکمائے فلاسفر کا قاعدہ ہے کہ وہ حصول اثر کے لئے فاعل کو مہیا کرتے ہیں تاکہ عالم فلکی کی تاثیر کو عالم سفلی میں اتارا جاسکے اور جب ایسا مادہ مہیا کرلیا جاتا ہے جو اس کا اثر قبول کرے تو اس اثر کو لوح یا نقش پر اتار لیا جاتا ہے اور وہ سبب زمین پر ظہور صنعت قدرت خدا کا ہو جاتا ہے چنانچہ زہرہ کے ان درجوں پر فائز ہونے سے جو تاثیر پیدا ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ رجوع خلق اور تسخیر مستورات کے لئے بہت تیزی سے کام کرتی ہے نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح ہو گی۔ لوگ واقف و ناواقف بڑے اور چھوٹے کسی نامعلوم کشش کے باعث متوجہ ہو جاتے ہیں اور پسند کرتے ہیں جوق در جوق آتے ہیں۔ شہرت، عظمت اور مقبولیت حاصل ہوتی ہے۔

لہٰذا اس وقت سے ان تمام لوگوں کو فائدہ اٹھانا چاہیے جن کا خلقت سے عام تعلق ہے مثلاً حکیم، ڈاکٹر، وکلاء، لیڈر، دکاندار اور دیگر ایسے تمام پیشہ ور لوگ جن کا ذریعہ آمدن عوام کی آمد سے متعلق ہے۔ کاروبار میں اضافہ کے لئے یہ ایک موثر وقت ہے۔ دکانداروں کے لئے خصوصاً" یہ وقت موثر ہے۔

تسخیر حکام، تسخیر خلق، رجوع خلق اور قوم یا خلقت پر بزرگی حاصل کرنے کے لئے سال بھر میں یہ ایک موثر وقت آتا ہے اور وہ لوگ جن کا خلقت کی آمد سے تعلق نہیں ان کے لئے تسخیر خلق کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنی اپنے حلقے، ساتھ کام کرنے والوں، افسران، خاندان اور قوم میں برتری ہو لہٰذا اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔

زہرہ ۴ فروری کو ۳ بجکر ۴۵ منٹ دوپہر سے ۵ فروری کو ۱۱ بجکر ۵۵ منٹ قبل دوپہر تک شرف میں رہے گا۔ ۳ ساعتیں ملیں گی جن میں آپ نے کام کرنا ہے۔ ان ساعت میں کام باآسانی مکمل کرسکتے ہیں۔

ایک لوح چاندی کی بنوائیں اس میں آیت یَفْعَلُ اللّٰہِ مَایَشَآء وَ یَحْکُمُ مَّایُرِیْدُ کے اعداد ۹۵۸ پر کریں۔

اصل نقش

| یفعل | الله | مایشاء | ویحکم | مایرید |
|---|---|---|---|---|
| ۳۵۴ | ۸۵ | ۲۶۱ | ۱۹۱ | ۶۷ |
| ۲۶۲ | ۱۹۲ | ۶۸ | ۳۵۵ | ۸۱ |
| ۳۵۰ | ۳۵۱ | ۸۲ | ۲۶۳ | ۱۹۳ |
| ۸۳ | ۲۶۴ | ۱۹۴ | ۶۵ | ۳۵۲ |

نقش کے اوپر یا مجیدُ رفیعُ نعم النّصیر لکھیں۔ نیچے وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیْدًا مُحَمَّدٌ رُّسُوْلُ اللّٰہ لکھیں اور پشت لوح پر اسمائے موکلات وعزیمت لکھیں۔

اُجبُ یا حفطیائیلُ یاحنظیائیلُ یا مَولیائیل یاخنطائیلُ سَخِّرِ لِخَلْقِکَ مِنَ الْاَرْضِ وَالسَّمَاءِ وَالْبَحْرِ وَالْبَرِّ وَالْجِنِّ وَالْاِنْس کَمَا سَخَّرَ لِدَاؤدَ وَ لِسُلَیْمَانَ عَلَیْہِ السَّلَامُ

تیار کرتے وقت باوضو ہوں۔ علیحدہ کمرہ ہو۔ کپڑے صاف اور معطر ہوں۔ بخور زہرہ کا جلائیں۔ جو زعفران اور سفید صندل ہے۔ دونوں میں سے جو میسر ہو وہ جلائیں اگر لوح چاندی کی نہ بنواسکیں تو کاغذ پر زعفران سے لکھیں اسے بازوبند بنائیں یا گلے میں ڈالیں اور ہمیشہ پاس رکھیں۔

تاثیر اس کی ظاہر ہوگی۔ اس مہر کی برکت سے جمیع خلق مطیع و مسخر ہوگی اور جماعت قوم، خاندان یا ماحول میں مقبولیت حاصل ہوگی۔ دکاندار لیڈروں، وکلاء، حکماء وغیرہ کے لئے یہ لوح اسباب رزق میں سے ہے۔ لوح باندھ کر حسب توفیق تصدق کریں اور ختم دلائیں۔ اس لوح یا نقش کو سفید ریشمی کپڑے میں سلوانا ہوگا۔

کوشش کریں کہ اپنی ضرورت کے لئے نقش یا لوح خود تیار کریں۔ جو بات سمجھ میں نہ آئے خط لکھ کر دریافت کرسکتے ہیں۔ جو کسی وجہ سے خود تیار نہ کرسکیں اور مدد کے خواہاں ہوں۔ ان کے لئے کاغذ پر تیار کرنے کا ہدیہ -/۴۱۰۷ روپے ہوگا۔ محصول ڈاک -/۶۵ روپے ہوگا۔ ہدیہ کم از کم پندرہ دن قبل ارسال کریں تاکہ آپ کا کام تیار ہوسکے۔ نام معہ والدہ ارسال کریں اور مقصد۔

وہ لوگ جو اس لوح کو رکھیں تو اسمائے الٰہی یا مجید رفیع نعم النصیر کا ورد کریں اس کے عدد ۹۵۸ ہیں اور آیت کے عدد بھی ۹۵۸ ہیں۔ اس کے ورد سے طالب بہت جلد عزیز خلق ہو جاتا ہے اور اس کا شہرہ دور و نزدیک پھیل جاتا ہے اور اس کی وجہ سے ترقی بہت ہوتی ہے۔ مال و دولت کے آسان ذرائع بھی ملتے ہیں۔

# درود شریف

حبِ رسول ؐ کا تقاضا ہے کہ ان پر درود بھیجا جائے کیونکہ وہ معبود، عبادات، جمیع نعم الواصلہ اور ہدایت الاسلام کے درمیان واسطہ ہیں۔ حدیث شریف میں آیا ہے، فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے **لا یشکر اللہ من لا یشکر الناس** ۔یعنی جس نے آدمیوں کا شکرادا نہیں کیا وہ اللہ تعالیٰ کا شکرادا نہیں کر سکتا۔لہٰذا ہمیں اس عظیم وسیلہ کی دی گئی نعمت کا شکرادا کرنا چاہئے۔ چونکہ نعمت جاری ہے۔اس لئے شکر جاری رہنا چاہئے اور شکر کا طریقہ یہ ہے کہ اُن پر درود شریف بکثرت بھیجا جائے۔ یہ بھی عبادت ہے۔اور تقرب اللہ کا شغل ہے۔ اور حکم باری تعالیٰ کی تکمیل ہے۔ بقول اللہ عزوجل **یاایھا الذین امنو اصلو علیہ و سلمو تسلیماً** ط اس آیت مبارکہ میں اللہ تعالیٰ نے رسول ؐ پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے اور یہ بھی فرمایا ہے۔ **ان اللّٰہ و ملائکتہ یصلون علی النبی** اللہ اور اس کے فرشتے نبیؐ پر درود بھیجتے ہیں۔

جب اسم مبارک آنحضرت صلعم کا کسی مجلس میں لیا جائے تو ایک بار درود بھیجنا واجب ہے۔جس قدر زیادہ پڑھے گا اسی قدر ثواب ملے گا۔ حدیث میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ ایک بار درود شریف پڑھنے والے کو دس بار رحمت کاملہ سے سرفراز فرماتا ہے اور یہ بھی حدیث میں آیا ہے کہ جو حاجت مند بوسیلہ درود شریف کے اپنی حاجت اللہ تعالیٰ سے طلب کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی حاجت روا کرتا ہے اور یہ بھی آیا ہے۔ کہ جو کوئی تمام وظیفے چھوڑ کر درود شریف پر اکتفا کرے۔ تو اللہ تعالیٰ جمیع مطالب دین اور دنیا کو برلائے۔

ایک بزرگ شاہ موسیٰ نامی یمن سے حضرت خواجہ اویس قرنیؒ کے مزار کی زیارت کے لئے گئے۔ وہاں فاتحہ پڑھی اور تھوڑی دیر مراقبہ میں بیٹھ گئے۔ان کے ساتھ جو مصاحب تھے۔ جب بھوک نے غلبہ کیا۔ تو کہا کہ حضرت بھوک مارے ڈالتی ہے۔ ساتھ ہم لائے کچھ نہیں اور مزار شہر سے دور ہے تو بزرگ فرمانے لگے میں نے اپنے پیر و مرشد سے سنا تھا کہ جو کوئی اس درود شریف کو بکثرت پڑھے گا۔اگر بھوکا ہوگا تو اللہ تعالیٰ جنگل میں بھی خوانِ نعمت غیب سے بھیجے گا۔

اُس نے عرض کیا۔ حضرت اس سے زیادہ اور کونسا جنگل ہوگا۔آپ بھی پڑھیے اور مجھے بھی بتایئے۔ میں بھی پڑھوں۔آپ نے فرمایا اس طرح پڑھتے جاوٴ۔ **اللھم صلی علی سیدنا محمد ِ سید الصابرین**

یہ درود شریف ہم دونوں نے ایک ہزار مرتبہ تک نہ پڑھا تھا کہ ایک بزرگ سفید ریش بالباس فاخرہ مع ایک خادم حبشی کے نظر آئے۔ دیکھا کہ حبشی کے سر پر کھانے کا خوان ہے۔ جب مزار کے قریب آئے تو السلام علیکم کہا اور کھانا آگے رکھ دیا۔ اور کہا تم تین روز یہاں رہو برابر کھانا تمہارے واسطے آتا رہے گا۔ اور ہم نے بھی تین روز تک درود شریف پڑھنا نہ چھوڑا۔ جب تیسرا روز ہوا اور کھانا ہمارے لئے آیا تو بعد فراغت کھانے کے ان بزرگ نے کہا کہ کل فجر چلے جانا۔ اتنا کہہ کر وہیں غائب ہوگئے نہیں معلوم کہ زمین میں سما گئے یا آسمان پر چلے گئے۔

# اعمال کے نتائج

قرآن حکیم میں جابجانافرمانی کے قصے ہیں اور ساتھ ہی سزائیں بھی ذکر کی گئی ہیں۔ وہ کیا چیز تھی جس کے سبب ابلیس کو آسمانوں سے نکال کر زمین پر پھینک دیا گیا۔ وہ کیا چیز تھی جس نے نوح علیہ السلام کے زمانہ میں تمام اہل زمین کو طوفان میں غرق کر دیا۔ وہ کونسی بات تھی کہ ہوائے تند کو قوم عاد پر مسلط کیا گیا۔ وہ کونسی بات تھی کہ جس سے قوم ثمود پر چیخ آئی۔ جس سے ان کے کلیجے پھٹ گئے۔ وہ کونسی چیز تھی جس سے قوم لوط کی بستیاں تباہ کر دی گئیں۔ وہ کونسی چیز تھی جس سے قوم شعیب علیہ السلام پر بشکل سائبان ابر کے عذاب آیا۔ اور اس سے آگ برسی۔ وہ کونسی چیز تھی جس سے قوم فرعون کو بحر قلزم میں غرق کر دیا گیا۔ وہ کونسی چیز تھی جس سے قارون کو زمین میں دھنسا دیا گیا۔ وہ کونسی بات تھی کہ جس نے ایک دفعہ بنی اسرائیل پر ایسی قوم مسلط کی۔ جو سخت لڑائی والی تھی۔ وہ ان کے گھروں میں گھس گئے۔ اور زیروزبر کر ڈالا۔ اور پھر کونسی چیز تھی کہ بنی اسرائیل بار بار مصیبت و بلا میں گرفتار ہوئے۔ کبھی قتل کئے گئے کبھی ان کے گھر اجاڑے گئے۔ کبھی جلا وطن کئے گئے۔

وہ چیز جس کے یہ آثار ظاہر ہوئے۔ اگر نافرمانی نہیں تھی۔ تو پھر کیا تھا؟ اور ان قصوں کو جابجا اللہ نے کیوں ذکر کیا ہے۔ ارشاد ربانی ہے۔ اللہ تعالیٰ ایسے نہیں ہیں کہ ان پر ظلم کرتے، لیکن وہ تو خود اپنی جانوں پر ظلم کرتے تھے۔

امام احمد نے روایت فرمایا ہے کہ جب فارس فتح ہوا، جبیر ابن نضیر نے ابوالاردا کو دیکھا کہ اکیلے بیٹھے رو رہے ہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے ان سے عرض کیا کہ اے ابوالاردا ایسے مبارک دن میں رونا کیسا؟ جس پر اللہ تعالیٰ نے اسلام اور اہل اسلام کو عزت دی۔ تو انہوں نے جواب دیا کہ اے جبیر! افسوس ہے کہ تم نہیں سمجھتے۔ جب کوئی قوم اللہ تعالیٰ کے حکم کو ضائع کر دیتی ہے وہ اللہ کے نزدیک کیسی ذلیل و بے قدر ہو جاتی ہے۔ دیکھو کہاں تو یہ قوم برسر حکومت تھی۔ خدا کا حکم چھوڑ نا تھا اور ذلیل و خوار ہونا۔

ابن ماجہ میں عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ ہم دس آدمی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر تھے۔ آپ ہماری طرف متوجہ ہو کر ارشاد فرمانے لگے کہ پانچ چیزوں ہیں جن سے میں خدا سے پناہ مانگتا ہوں کہ تم ان کو پاؤ۔ (۱) جس کسی قوم میں بے حیائی کے افعال علی الاعلان ہونے لگیں۔ وہ طاعون میں مبتلا ہوں گے۔ اور ایسی بیماریوں میں مبتلا ہوں گے جوان کے بڑوں کے وقت میں کبھی نہیں ہوئیں۔ (۲) جب کوئی قوم ناپنے تولنے میں کمی کرے۔ قحط اور تنگی اور ظلم حکام میں مبتلا ہوگی۔ (۳) اگر کسی قوم نے زکوٰۃ بند کی تو اس پر بارش کبھی نہ ہوگی۔ (۴) اگر کسی قوم نے عہد شکنی کی تو اللہ تعالیٰ ان پر ان کے دشمن کو مسلط کر دے گا۔ (۵) جب لوگ شراب پیتے اور بے باکی کرتے ہیں تو زلزلہ، سیلاب اور دوسری عذابوں سے ان میں ہلاکت ڈالی جاتی ہے۔

پاکستان کا حال دیکھیں، زلزلہ آئے، بارش کا نہ ہونا' دھماکوں سے جانے ضائع ہونا' شدت گرمی' بدنامی ہوئی۔ جابر حاکم کا مسلط ہونا' جس نے کسی شخص کو سکھ کا سانس نہ لینے دیا ہو اور مال و دولت لوٹنا۔ کیا یہ عذاب الٰہی نہیں ہیں؟ یقیناً ہیں۔ لہٰذا اپنے اعمال کو دیکھنا چاہئے جس میں ہماری قوم مبتلا ہے۔ اور مسلسل توبہ کرنی چاہئے اور اب بھی جو لوگ عذاب الٰہی کو پکارتے ہیں یعنی پھر اسی حاکم کے حق میں ہاتھ بلند کرتے ہیں۔ ان کو ڈرنا چاہئے۔ وہ یقیناً پھر عذاب کی دعوت دیتے ہیں۔

## گناہوں کے اثرات

۱۔ گناہ کا نقصان یہ ہے کہ رزق میں کمی اتی ہے۔

۲۔ گناہ کرنے سے آدمیوں سے وحشت ہوتی ہے۔ خصوصاً نیک آدمیوں کے پاس بیٹھ کر ان کا دل نہیں لگتا جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ برکات سے محروم رہتے ہیں۔

۳۔ ایک نقصان یہ ہے کہ قلب میں تاریکی پیدا ہو جاتی ہے اور چہرہ سے اس کی سیاہی نظر آنے لگتی ہے۔

۴۔ ایک نقصان یہ ہے کہ دل اور جسم میں کمزوری پیدا ہو جاتی ہے، جس سے خیر کی ہمت گھٹ جاتی ہے۔

۵۔ ایک نقصان یہ ہے کہ آدمی طاعت سے محروم ہو جاتا ہے۔

۶۔ معصیت سے عمر گھٹتی ہے۔

۷۔ ایک گناہ سے دوسرا گناہ پیدا ہوتا ہے۔ پھر اور گناہ بڑھ کر انسان گناہوں میں گھر جاتا ہے۔ پھر چھوڑنا دشوار ہوتا ہے۔

۸۔ گناہ کرنے سے توبہ کا ارادہ کمزور ہو جاتا ہے۔ توبہ کی توفیق نہیں ہوتی کہ موت آ جاتی ہے۔

۹۔ چند روز میں معصیت کی برائی دل سے نکل جاتی ہے کہ وہ اس کو برا نہیں سمجھتا۔ بلکہ بعض فخر سے ذکر کرتے ہیں۔

۱۰۔ ہر معصیت دشمنان خدا میں سے کسی نہ کسی کی میراث ہے۔ مثلاً لواطت قوم لوط کی میراث ہے کم ناپنا تولنا قوم شعیب کی میراث ہے۔ غلو و فساد فرعون کی میراث ہے۔ تکبر و تجبر قوم ہود کی۔ تو گویا یہ شخص ان معلونوں کا وارث

بنتا ہے۔

۱۱۔ گناہ کرنے سے اللہ تعالیٰ کے نزدیک یہ شخص بے قدر ہو جاتا ہے۔

۱۲۔ گناہ کی نحوست جیسے اس شخص کو پہنچتی ہے اس کا ضرور دوسری مخلوق کو بھی پہنچتا ہے وہ سب اس پر لعنت کرتے ہیں۔ مثلاً بارش نہ ہو قحط ہو تو جانور ایسے گناہ کرنے والوں پر لعنت کرتے ہیں۔

۱۳۔ گناہ سے عقل میں فتور آتا ہے۔ گناہ کرنا ہی کم عقلی کی دلیل ہے۔

۱۴۔ گناہ کرنے والا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی لعنت میں داخل ہو جاتا ہے۔ کیونکہ آپؐ نے بہت سے گناہوں پر لعنت فرمائی ہے۔ مثلاً آپؐ نے لعنت اس عورت پر فرمائی ہے۔ جو غیر کے بال اپنے بالوں میں ملا کر دراز کرے۔ سود لینے اور دینے والے پر لعنت فرمائی ہے۔ لکھنے والے پر بھی اور گواہ پر بھی۔ نیز آپ نے حلالہ کرنے والے پر بھی لعنت فرمائی ہے۔ شراب پینے اول پلانے والے پر لعنت فرمائی ہے۔ اس شخص پر لعنت فرمائی ہے جو اپنے باپ کو برا کہے۔ ان مردوں پر جو عورتوں کی مشابہت کریں یا ان عورتوں پر جو مردوں کی مشابہت کریں لعنت فرمائی ہے۔ غیر اللہ کے نام پر ذبح کرنے والوں پر لعنت فرمائی ہے جو کسی جانور کے چہرے پر داغ لگائے لعنت فرمائی ہے۔ اس شخص پر لعنت فرمائی ہے جو کسی مسلمان کو ضرر پہنچائے اور فریب دے۔ ان عورتوں پر جو قبروں پر جائیں۔ سجدہ کریں یا چراغ رکھیں لعنت فرمائی ہے۔ جو کسی عورت کو اس کے خاوند کے خلاف بھڑکائے اس پر لعنت فرمائی ہے۔ جو عورت اپنے خاوند سے خفا ہو کر رات کو الگ رہے تو صبح تک فرشتے اس پر لعنت کرتے ہیں۔ تو آپ نے لعنت فرمائی ہے۔ اس شخص پر لعنت فرمائی ہے جو صحابہ کرام کو بُرا کہے۔ جو شخص احکام خداوندی چھپائے اُس پر بھی لعنت کی ہے۔ اس شخص پر لعنت فرمائی ہے جو رشوت دے اور لے۔ اور جو درمیان میں پڑے۔ غرض کہ بہت سے افعال پر لعنت وارد ہوتی ہے۔

۱۵۔ ایک نقصان یہ ہے کہ گناہ کرنے سے فرشتوں کی دعا سے محروم ہو جاتا ہے۔

۱۶۔ ایک نقصان یہ ہے کہ گناہ کرنے سے طرح طرح کی خرابیاں زمین میں پیدا ہوتی ہیں۔ مثلاً پھل چھوٹے ہوتے ہیں۔ اناج تھوڑا ہوتا ہے۔ پھلوں میں رس نہیں ہوتا۔ بنی امیہ کے خزانے میں ایک کھجور کی گٹھلی کے قریب گیہوں کا دانہ تھا اس پر لکھا تھا یہ زمانہ عدل میں پیدا ہوتا ہے۔

۱۷۔ گناہ کرنے سے حیاء و غیرت جاتی رہتی ہے۔ جب شرم نہیں رہتی، تو جو کر گزرے وہ تھوڑا ہے۔

۱۸۔ ایک نقصان یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی عظمت دل سے نکل جاتی ہے۔ پھر وہ شخص ذلیل و خوار ہو جاتا ہے۔

۱۹۔ گناہ کرنے سے نعمتیں سلب ہو جاتی ہیں۔ بلاؤں اور مصیبتوں کا ہجوم ہو جاتا ہے۔

۲۰۔ گناہ کرنے سے مدح و شرف کے القاب سلب ہو جاتے ہیں۔ لوگ فاسق فاجر ظالم متکبر ملعون کہتے ہیں۔

۲۱۔ گناہ کرنے سے شیاطین مسلط ہو جاتے ہیں۔ کیونکہ طاعت قلعہ خداوندی ہے۔

۲۲۔ گناہ کرنے سے قلب کا اطمینان جاتا رہتا ہے۔ ہر وقت کھٹکا لگا رہتا ہے۔ کہ کسی کو خبر نہ ہو جائے۔ کوئی بدلہ لینے لگے۔

۲۳۔ گناہ کرتے کرتے وہی دل میں بس جاتا ہے۔ یہاں تک کہ مرتے وقت کلمہ تک منہ سے نہیں نکلتا۔ ایک تاجر اپنے عزیز کی حکایت بیان کرتے ہیں کہ مرتے وقت اس کو کلمہ کی تلقین کرتے تھے۔ تو وہ کہتا تھا کہ یہ کپڑا بڑا نفیس ہے۔ آخر اسی حالت میں مر گیا۔

۲۴۔ گناہ کرنے سے خدا کی رحمت سے ناامیدی ہو جاتی ہے اور وہ بے توبہ مر جاتا ہے۔

غرض اس مضمون میں باتیں جو گناہ سے لاحق ہوتی ہیں۔ معمولی نہیں۔ دنیا و آخرت سے اس کا تعلق ہے۔ مندرجہ ذیل باتیں خود دل میں سوچنے سے بہت جلد سمجھ میں آ سکتی ہیں اور ان کا ترک کرنا بھی آسان ہی ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کے معاشرہ میں گناہ ہو جائیں تو پھر ملک میں عذاب آتا ہے۔ ہم لوگ ایک عذاب سے گزر کر دوسرے عذاب سے بھی گزر چکے ہیں۔ اب لوگوں کو تائب ہونا چاہئے۔ تاکہ ان کی اولاد اس سرزمین پر سکھ کا سانس لے سکے۔

# سورۃ الفتح

انا فتحنا لك فتحاً مبينا سےلیکر فوزا عظیما تک پانچ آیتوں کا روزانہ صبح اور مغرب کی نماز کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھنا تمام فتوحات کی کنجی ہے۔غیب سے روزی پہنچنے کا ذریعہ ہے۔ ان پانچ آیتوں کا ایک ہزار ایک مرتبہ روزانہ رات کو عشاء کی نماز کے بعد پڑھنا لشکر اسلام کی نمایاں فتح پیدا کرتا ہے۔ ان آیتوں کو صبح کی نماز کے بعد سترہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرنا پھر بیمار کو پلانا یا کند ذہن کو پلانا یا مدرسہ، دوکان، یا کارخانہ سے بھاگنے والے بچہ کو پلانا خدا کے فضل سے ساری شکایتوں کو زائل کرتا ہے۔عمل مجرب ہے خلوص شرط ہے۔

دشمن کے غارت ہونے کے لئے بدھ جمعرات، جمعہ کے ۳ روزہ رکھے جائیں، دن کو روزہ رکھ کر تین ہزار مرتبہ ان آیتوں کو پڑھنا بہت جلد ظلم دشمن کو غیب سے برباد کرتا ہے۔ آیتیں یہ ہیں۔ ویعذاب اللّٰہ المنافقین والمنافقات والمشرکین والمشرکات الظآنین باللّٰہ ظن السوءِ ط علیھم دائرۃ السوءِ ط وغضب اللّٰہ علیھم والعنھم واعد لھم جھنم ط وسآءَت مصیرا ہ واللّٰہ ولعنھم واعد لھم جھنم ہ وسآءت مصیراً وللّٰہ جنود السماوت والارض ط وکان اللّٰہ عزیز احکیما ہ

میاں بیوی کے درمیان محبت پیدا ہونے کے لئے کسی شیرینی پر اکیس مرتبہ ان مبارک آیتوں کا پڑھ کر دم کرنا، پھر جسے مطیع کرنا منظور ہوا سے کھلانا تین دفعہ کے عمل کرنے میں مقصود حاصل ہوجائے گا۔ آئتیں یہ ہیں۔ انا ارسلناك شاھدا سے ید اللّٰہ فوق ایدیھم تک (آیت نمبر ۸،۹، ۱۰) ان مبارک آیتوں کو ہرن کے چمڑے پر لکھ کر جگہ جگہ شہر یا گاؤں کے چاروں طرف درختوں پر لٹکانا، ہر ایک قسم کی بلا، طاعون، ہیضہ، آگ لگنا وغیرہ وغیرہ سے بفضلہٖ تعالیٰ محفوظ رکھتا ہے۔ ان مبارک آیتوں کا سات دفعہ صبح، سات مرتبہ شام کو روز پڑھنا ہر ایک قسم کی گندی بیماری مثلاً پھوڑا پھنسی وغیرہ، ایسی بیماریاں جس میں ستر کھول کر زخم وغیرہ دکھانے کی ضرورت پڑے، محفوظ رکھتا ہے۔ ہر ایک مسلمان اس عمل پر مداومت عمل کرے۔عمل آسان ہے اور فائدہ کثیر ہے۔

اگر کوئی شخص حضور ﷺ کی زیارت کا مشتاق ہو اور اسے زیارت نہ ہوتی ہو، گیارہ دن تک تین ہزار مرتبہ ان ہی آیتوں کو روزانہ پڑھ کر سوئے۔ انشاءاللہ تعالیٰ یقیناً زیارت سے مشرف ہوگا۔

سر کے درد کے لئے ان آیتوں کا سفید کاغذ پر لکھ کر سر کے بالوں میں رکھنا قطعاً درد سر کے لئے مفید اور مجرب ہے۔

ام الصبیان کے مرض کے لئے ان آیتوں کو تانبے کی تختی پر کندہ کرا کر گلے میں ڈالنا نہایت مجرب ہے۔ حق تعالیٰ نے ان مبارک آیتوں میں نہایت تاثیر رکھی ہے۔خلوص اور محبت درکار ہے۔

دوکان کی برکت کے لئے نظر بد سے محفوظ رہنے کے لئے ان آیتوں کو تانبے کے پترے پر جمعہ کے دن کندہ کرا کر صندوقچہ میں رکھنا نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں۔ بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم ہ لقد رضی عن المومنین اذیبا یعونك تحت الشجرۃ فغلم مافی قلوبھم فانزل السکینہ علیھم واثا بھم فتحاً قریباً ہ وَّ مغانم کثیرۃ تاخذ و نھا فعجل لکم ھذا ہ

طاعون یا ہیضہ کے موقع پر اس آیت کو لکھ کر پاس رکھنا نہایت امن کا باعث ہوتا ہے۔ آیت یہ ہے۔ولولا رجال مومنون سے رحمۃ من یشآء ہ (آیت نمبر ۲۵)

اگر کوئی چاہے کہ اچھا خواب دیکھے اس آیت مبارک کو مشک سے لکھ کر اپنے تکیہ کے نیچے رکھے اور سات مرتبہ درود شریف جو درود یاد ہو پڑھ کر سات مرتبہ اس آیت کو پڑھے آیت یہ ہے۔ لقد صدق اللّٰہ رسولہ سے محمد رسول اللّٰہ تک (آیت نمبر ۲۷، ۲۸، ۲۹)

جو شخص چاہے کہ مجھے حج نصیب ہوجائے اور زیارت مدینہ منورہ بھی کرلوں وہ ان آیتوں کو تین سو گیارہ مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد چالیس روز تک پڑھے، انشاءاللہ تعالیٰ غیب سے اس کے حج کا سامان ہوجائے گا۔

جس شخص کو وحشت اور ہول دل و قلب لاحق ہو، ان آیتوں کو چینی کی طشتری پر لکھ کر پندرہ منٹ تک پہلے خوب دیکھ کر پھر پانی ڈال کر حرفوں کو زائل کر کے پی لینا نہایت مفید ہے۔ یہ عمل برابر سات روز تک کیا جائے۔

جس کے آدھے سر میں درد ہو یا نکسیر بہتی ہو۔ اس کے ماتھے پر زعفران سے اس آیت کا لکھنا نہایت مفید ہے۔ آیت یہ ہے۔ وعد اللّٰہ الذین سے واجرا عظیماً ہ (آیت نمبر ۲۹)

# شمسی ہجری سال

## وقت کی پیمائش جو دنیا کا ایک اہم ترین مسئلہ ہے

دنیا بھر میں بارہ مہینہ کا سال ہے اور سات دن کا ہفتہ ہوتا ہے اس میں اختلاف نہیں، مگر سالوں کے شمار کے لئے ہر ملک میں اختلاف ہے۔

نوع انسان نے اپنے ارتقائی منزل کی ابتدائی اور کچھ زیادہ تجربہ نہ ہونے کے باعث پہلے چاند کے عروج و زوال پر نظر ڈالی تو اسے ۲۹ یا ۳۰ دن کا گھٹنہ بڑھتے دیکھ کر چاند کے اس دور کو مہینہ سے تعبیر کیا۔ اس کے بعد کچھ اور تجربہ ہوا تو یہ پتہ چلا کہ موسم کا تغیر و تبدل بارہ مہینوں میں ختم ہو جاتا ہے۔ لہٰذا بارہ ماہ کا سال مقرر ہوا۔

انسان نے اپنی فطرتی حالت میں زمانہ کی جو تقسیم کی ہے اس کا نتیجہ یہ ہے کہ جس ملک اور قوم کو بھی دیکھا جائے ان میں سب سے پہلے قمری ماہ وسال کا رواج نظر آئے گا۔ ہندوؤں، عیسائیوں اور مسلمانوں کے تمام مذہبی تہوار صرف چاند کی تاریخوں سے ہوتے ہیں اور اب تک ان کا تعین چاند کی تاریخوں سے کیا جاتا ہے۔

ایک عرصہ کے بعد یہ تجربہ ہوا کہ سال تو قمری حساب سے پورے ہو جاتے ہیں مگر سال کے اعتبار سے موسم کی تبدیلی کا معیار قائم نہیں ہوتا۔ یعنی جو مہینہ پہلے جاڑوں میں آتا تھا گرمیوں میں آنے لگا اور جو گرمیوں میں آتا تھا اس کا آغاز جاڑوں میں ہونے لگا۔

اس عدم تطابق سے اس بات کا پتہ چلا کہ قمری سال موسموں اور فصلوں کے لئے ٹھیک نہیں بلکہ خلاف اس کے موسم اور فصلوں کا تعلق سورج اور زمین کی حرکت وغیرہ سے ہے عرصہ دراز کی کوششوں کے بعد شمسی سال کے دنوں کی لمبائی کا اندازہ کر لیا گیا جو ۳۶۵ دن ۵ گھنٹے ۴۸ منٹ ۴۹ سیکنڈ اور ۴ پل کا ہوتا ہے۔

### یورپ:

جولین ٹریڈ کے رواج کے بعد سب سے پہلے یورپ والوں نے شمسی سال قائم کرنے کی کوشش کی اور اس کی صورت یہ ہے جسے اب ہم عیسوی سن کہتے ہیں اور جو ہمارے دفتری اور دینوی امور پر چھایا ہوا ہے۔ ولادت مسیح کے وقت یہ ۴۷۳ سن تھا۔ اہل مغرب کی یہ سب سے پہلے کوشش تھی جو شمسی نظام قائم کرنے کے لئے کی گئی۔ یونانیوں میں ایتھر المپیا جو وہاں کے مشہور کھیل تھے ان کے لحاظ سے زمانہ کا معیار قائم کیا گیا اور وہاں یہی سن کہلاتا تھا۔ ان کھیلوں کے زمانہ کا معیار قائم کرنے سے بہت عرصہ بعد اس سن میں قمری مہینہ اور سال سے حساب شروع کیا گیا اس لحاظ سے آٹھ سال میں بعض ایسے سال ہوتے ہیں جس میں کسی ایک مہینہ کو ۳۰ یا ۳۱ دن کا شمار کر لیا جاتا ہے۔ یہ سن عیسوی سے ۷۷۶ سال قبل یہ حساب لگایا گیا اس حساب سے مہینوں اور سال کے اوقات نظام ملکی سے صحیح نہیں بیٹھتے اور فرق رہ جاتا ہے۔

### رومیوں:

رومیوں نے اپنے سن کو شہر روم کے آباد ہونے سے شمار کیا جو قبل مسیح ۷۴۷ء یہودیوں کا سن قبل از مسیح ۳۵۶ شروع ہوا۔ جس کا ذکر توریت میں ہے یہودیوں کا قدیم سال بھی چاند کی حرکت کے لحاظ سے جس میں کچھ عرصہ بعد شمسی اور قمری تطابق کے لئے سال میں چند یوم کا اضافہ کر دیا جاتا رہا۔ انہوں نے ۸۴ سال کا ایک قرن کر رکھا تھا اور اس کے مطابق اپنی تاریخ علیحدہ رکھتے تھے۔ ایک خاص سن قسطنطنیہ کے نام سے جاری ہوا۔ یہ سن شمسی حساب پر تھا اور یہودیوں کے سن کی پابندی کر کے ابتدائے عالم سے حساب لگایا تھا اس حساب سے ابتدائے عالم سے پیدائش مسیح تک پچاس ہزار نو سو قرار دے دیئے گئے۔

لیکن ابتدائے زمانہ سے جب کسروں کا فرق نظر آیا تو ۷۸۷ میں فرق تھا۔ ایک قیصر نے اپنی تخت نشینی کے بعد اس سال کا فرق نکال کر سن مذکورہ ۵۷۸۷ کی بجائے ۵۷۷۷ قرار دیا اور اسی حساب سے سن شمار کیا جانے لگا۔

### بابل:

بابل والوں نے مشہور بادشاہ بخت نصر کی تخت نشینی سے سن شمار کیا چونکہ یہ سن دیگر قدیم سنوں سے زیادہ صحیح تصور کیا گیا اس وجہ سے حکیم بطلیموس وغیرہ مشہور ہندسہ دانوں نے اس کی ابتداء میں بہت بڑا حصہ لیا اور موخرین نے اسے شہرت دی۔ سکندر اعظم کے سپہ سالار کاسی تھیس نے اسے حکیم ارسطو تک پہنچایا اور اس مشہور فلسفی نے اس حساب کو تسلیم کیا۔

سن مذکور کے بعد سن سکندریہ شروع ہوا جس کا حساب سکندر اعظم کی وفات ۳۲۳۰ سال قبل از عیسوی لگایا گیا۔

ہندوؤں کا قدیم حساب قرن اور جوجن پر تھا۔ پہل قرن کل جوگ ۳۱۰۱ قبل از مسیح شروع ہوتا ہے اور شمسی سال کے مطابق یہ سال ۳۶۵ دن ۱۵ گھڑی پندرہ پل ہوتا ہے جو تقویم گریگوری سے اتنا زیادہ ہے کہ چالیس برس میں ایک دن بڑھ جاتا ہے۔

ہندوستان کے مختلف راجاؤں نے اپنے تخت نشینی کے حساب سے سنوں کی ابتداء کی جن میں سے ایک تک صرف دو سن رواج پذیر ہیں۔ ایک سمت بکرماجیت کی تخت نشینی سے ۵۶ سال قبل از مسیح شروع ہوتا ہے۔ دوسرا سن اجین نگری کے راجہ شال باہن کے نام سے چلتا ہے جس کا حساب ۷۸ سال قبل از مسیح لگایا گیا ہے۔ سن بکری ہند کے شمالی حصہ اور شالباہن سن جنوبی حصہ میں اب تک رائج ہے۔

## مسلمانوں:

مسلمانوں کا سن جناب رسول مقبول ﷺ کی ہجرت سے شروع ہوتا ہے۔عربوں میں اس سن سے قبل کسی اہم واقعہ کو زمانہ کا معیار قرار دینے، یا بناء کعبہ سے لے کر گزشتہ حالات یاد رکھا کرتے تھے۔موجودہ سن قمری ہجری حضرت عمرؓ خلیفہ ثانی کا جاری کیا ہوا ہے۔ہجری سال ۳۵۴ دن سے کم اور ۳۵۵ دن سے زیادہ نہیں ہوتا۔شمس سال اس سے دس گیارہ دن ۵ گھنٹے ۴۸ منٹ ۴۶۲۴ء۴۷ سیکنڈ بڑا ہوتا ہے۔یہ سن قمری صرف مذہبی تہواروں کے لئے مخصوص ہے کاروباری اور فصلی لحاظ سے اس سے نہ کام لیا جاتا ہے نہ ہی ممکن ہے۔

ہمارے ہاں پاکستان میں مذہبی تہواروں کے لئے سن قمری ہجری، کاروباری امور کے لئے سن شمسی عیسوی اور دیہات میں فصلوں وغیرہ کی کاشت کے لئے ہندوؤں کا سن بکرمی رائج ہے جو شمسی ہے۔

مسلمانوں نے اب تک شمسی سال قائم نہیں کیا۔ حالانکہ دنیا میں کافی بڑی بڑی حکومتیں مسلمانوں کی ہیں۔گو مسلمان نے اب تک شمسی سال قائم نہیں کیا۔حالانکہ دنیا میں کافی بڑی بڑی حکومتیں مسلمانوں کی ہیں۔گو مسلمان ہر قسم کی ترقی چاہتے ہیں۔اپنی تہذیب اور کلچر کو اپنانے کی کوشش کرتے ہیں مگر کتنے افسوس کی بات ہے کہ ان کے ہاں کاروبار کے لئے سن عیسوی ہی جاری رہے گا۔ اب تک حکومت یا کسی جماعت نے اس طرف توجہ نہیں کی۔ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم اپنے کاروباری امور کے لئے موسموں کے تعین اور فصلوں کے لئے سن شمسی ہجری جاری کریں اور جب تک طبعی سال کو نہیں اپنائیں گے تب تک صحیح طور سے ہم ترقی یافتہ قوموں میں شمار نہیں کئے جاسکتے۔

اس سے بہت پہلے مصر میں اس امر کی کوشش کی گئی تھی کہ سن ہجری، شمسی جاری کریں اور اس کا حساب مکمل کریں۔یہ حساب جو ہم شمسی ہجری سال کا جاری کریں کے وہ مسجد قبا کے سنگ بنیاد سے شروع کیا جائے گا۔ یہ پتھر ۱ھ میں حضرت رسول مقبول ﷺ کے ہاتھوں سے رکھا گیا۔اس وقت ۲۱ ستمبر ۶۲۲ء تاریخ تھی جہاں تک میں نے تحقیق کی ہے اور اسکے اجراء کے متعلق حساب مکمل کیا ہے اس حساب سے سات ماہ ۳۰ دنوں کے اور آخری پانچ ماہ ۳۱ دنوں کے شمار کئے جائیں گے۔

تین سال ۳۶۵ دن کے اور چوتھا ۳۶۶ دن کا لیپ کا سال ہوگا۔ جو چار پر پورا تقسیم ہوتا ہے۔اس حساب سے ۱۲۸ برس بعد جو لیپ کا سال آئے گا وہ ۳۶۵ دن کا ہی شمار ہوگا اور ہمارا شمسی حساب دور آفتاب کے عین مطابق ہوگا۔

## سن شمسی ہجری معلوم کرنا:

ہجری قمری سن کو ہجری شمسی سن بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ ہجری سن کا ۱/۳۳ معلوم کر کے اصل سن سے کم کر دیا جائے۔مثلاً ۱۳۷۰ھ کو ۳۴ پر تقسیم کیا۔حاصل ۴۱ ہوا۔اس کو ۱۳۷۰ھ سے منہا کیا تو ۱۳۲۹۔ہجری شمسی کو قمری بنانا ہو تو سن ہجری شمسی کو ۳۲ پر تقسیم کیا جائے اور حاصل تقسیم سن ہجری شمسی میں جمع کر دیا جائے۔

اس کا ہر عام سال ۲۱ ستمبر کو شروع ہوگا اگر عیسوی سال لیپ کا آ جائے تو ہر ہجری شمسی سال ۲۰ ستمبر کو شروع ہوگا اور یہی ایک کلیہ قاعدہ ہے جو انتہائی آسان ہے مہینوں کے ناموں کا تعین بھی موسموں اور ملکی لحاظ سے کیا جا سکتا ہے۔جیسا کہ باقی ملکوں میں بھی رکھے گئے ہیں۔یہ سن دنیا بھر کے مسلم ممالک میں رائج کیا جا سکتا ہے اور انہیں اس طریقہ سے ایک ہی لڑی میں منسلک کرنے کے ایک نمایاں خدمت انجام دی جا سکتی ہے۔




# علم الاعداد

## آپ کی زندگی کا یہ دور کونسا ہے

قدیم یونان میں حکمائے اعداد کا یہ قول تھا کہ ہر انسان کی زندگی میں ۲۲ سال کا دور چلتا ہے اور ہر سال کے مختلف مدوجزروں کے ۲۲ سالوں کے بعد زندگی کے دور میں پہلی سی مناسبت آجاتی ہے اس لحاظ سے ۲۲ سالوں میں ہر انسان کو جس مخصوص دور سے گزرنا پڑتا ہے اس کو انہوں نے تجربوں اور تحقیق کے بعد ایک خاص نام سے معنون کر دیا ہے اور اس سے خاص نتائج مرتب کئے ہیں۔ عددوں کا علم تمام علوم سے پرانا ہے۔ مصری قدیم لوگوں کے جو کتبے مٹی کی تختیوں پر پائے گئے ہیں۔ ان سے معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے عددوں کی تقسیم کو زندگی کے ۲۲ سالوں کے حصوں کی ترتیب سے ان دیوتاؤں اور مقدس چیزوں پر منسوب کر لیا تھا جن سے ان کا تعلق ظاہری یا باطنی یا صوری تھا اور اسی لحاظ سے ان کی مختلف تاثیریں مقرر کیں۔ موجودہ زمانہ میں علم الاعداد دوسرے علوم کے مقابلہ میں ناپید ہو چکا ہے اس لحاظ سے ان منسوبات اور تاثیرات میں کوئی ترمیم کرنا ضروری خیال نہیں کرتا کیونکہ جہاں تک میری تحقیق کا تعلق ہے ان کو صحیح پایا ہے۔

میرا خیال ہے کہ آپ اس سے کلی طور پر مستفید ہوں گے اور اس نقشہ سے معلوم ہو جائے گا کہ زندگی کا فلاں سال کیسے گزرے گا؟ صرف انسانی زندگی ہی سے پیشنگوئیاں نہیں کی جاسکتیں۔ بلکہ دنیاوی ممالک کے دور کی بھی اس پر مطابق کر کے پیشنگوئی کی جاسکتی ہے۔

مثلاً - ایک شخص کی عمر ۴۰ سال کی ہے ۲۲ سال کا ایک دور گذر چکا ہے اور دوسرے دور کے اٹھارویں سال میں ہے۔ یہ سال شفق ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ ہر کام میں لیت ولعل، توقعات میں اکثر ناکامی، کمزوریٔ صحت، تاریکی اور ناخوشگوار تبدیلیاں، کاہلی، مختلف شبہات، دماغی شکایات، ذہنی کمزوری کے زیر اثر رہے گا۔

اب آپ سالوں کی تشریح ذیل سے ملاحظہ کریں

۱ - **یزدان** - حکومت پسندی، جدت پسندی، خواہشات اقتدار، ایجادات، انائیت، عمدہ صحت۔

۲ - **حکمت و دانائی** - ازدواجی مسرتیں، دلکشی، علوم وفنون، علم کیمیا، ایجادات،

۳ - **ملکہ** - افزائش نسل، کامیابی، اقتدار، دولتِ دنیا، ترقی اور کامیابی۔

۴ - **بادشاہ** - انصاف پسندی، قیام و استحکام، اولوالعزمی، شہرت، عزت، امیدوں کی تکمیل، حکومت دولت دنیا، سچائی۔

۵ - **حکیم** - قانون سازی، مذہب پرستی، شوق علم وفن، آزادیٔ خیال، ذہنی ترقی، پابندیٔ وقت، تربیت اخلاق۔

۶ - **عاشق** - عورتوں اور مردوں سے رجحان طبیعت، قلبی اثرات، عشق و محبت، سوز وگداز، ضمیر کی بیداری، اطاعت، وفاداری، پیرویٔ حق۔

۷ - **رتھ دیوتا** - دماغی نشوونما، قوتِ احساس، علم وعمل، مقناطیسی کشش، دلی خواہشات کا حصول۔

۸ - **شمشیر** - ظالموں کا مقابلہ، مظلوموں کی حمایت، غریب نوازی، پابندیٔ قانون، عدل و انصاف، دلائل، حق پسندی، غیر جانبداری۔

۹ - **راھب** - ریاضت وعبادت، مراقبہ، خوش گوار انقلاب، غور وفکر، کسی شے کی تلاش وجستجو، انکشاف جدید، بگڑ کر بننا، مذہب پرستی، سنجیدگی، الہام، اصل پسندی، ضبط وتحمل، کاموں کی صحیح تقسیم۔

۱۰ - **ابوالھول** - اخبارات کی ترتیب کتابوں کی اشاعت، تلون مزاجی، سیر وسیاحت، خامہ فرسائی، گردش وقت کی پابندی، انقلاب پسندی، پروپیگنڈا، شہرت طلبی، مطالعہ، دماغی محنت۔

۱۱ - **شیر** - اقتدار پسندی، مادی قوت کا مظاہرہ، جسمانی قوت کی تسخیر، دوسروں پر حکومت اولوالعزمی، قوت ارادی، فتح وکامرانی، جوش وعمل، مالی منفعت کا کم ہونا، عزم واستقلال، دوسروں پر حکومت کا مادہ۔

۱۲ - **قربانی** - بنا بنایا کام بگڑ جانا، امید کی جھلک دکھا کر گم ہو جانا، دماغی صدمے، جسمانی تکالیف روحانی زوال وناکامی، بربادی۔

۱۳ - **موت** - روحانی وجسمانی تکالیف، خوش گوار انقلاب، تباہی، بربادی، موت ردعمل، امیدوں میں ناکامی۔

۱۴ - **طشت دیوتا** - عزیزوں سے راحت وآرام اہل وعیال سے محبت دوستانہ تعلقات کی وسعت غیروں کی مدد اور ہر دلعزیزی۔

۱۵ - **شیطان** - دوسروں کو دھوکا دینا، لوگوں کا آپس میں لڑانا، مفسدہ پردازی، قانون شکنی، حسد، خفیہ سازشیں، باہمی بغض وعداوت، بدامنی، بغاوت۔

۱۶ - **مینار** - غرور وانانیت سے تباہی، انتہائی

خود پسندی، حکومت و اقتدار کی بربادی، شکست، معزولی، غیر متوقع ناکامیاں اور ناگہانی مصائب-

۱۷ - **ستارہ** - زوراعتقادی، نئی امیدیں، دوسروں سے توقعات کی جلد امید رکھنا، مایوس امیدوں میں کامیابی کی جھلک دیکھنا، اطمینان قلب-

۱۸ - **شفق** - ہر کام میں لیت ولعل، توقعات میں اکثر ناکامی، کمزوری صحت، تاریکی اور ناخوشگوار تبدیلیاں، کاہلی، مختلف شبہات، دماغی شکایات، ذہنی کمزوری-

۱۹ - **سورج** - دوسروں پر اثر اندازی، مالی منفعت، دلی خواہشات کا حصول، عشرت، کامیابی، ہر دلعزیزی، عزت وشہرت، عروج وترقی، قوت ارادی، مقناطیسی کشش-

۲۰ - **روز حشر** - نئی مصروفیتیں، ناکامی کے بعد کامیابی، عجلت پسندی، محنت، دماغی ترقی، روحانی ترقی، جوش عمل-

۲۱ - **تاج** - طویل عمری، حصول، میراث، مالی منفعت اعزاز، عزم و استقلال، تکالیف کو خندہ پیشانی سے برداشت کرنا، امیدوں میں کامیابی ثابت قدمی جسمانی صحت، معاصرین میں امتیاز حاصل کرنا-

۲۲ - **حماقت** - توقعات میں ناکامی، ناعاقبت اندیشی، نتائج کی پرواہ نہ کرنا، غرور وتعلی، دماغی شکایات، شدید بیماری، اپنے ہاتھوں تباہی کا سامان، غلط کاریاں، خودآرائی اور گمراہی-



# اعمال مجربہ

## جمیع مقاصد کے لئے

**یابَدِیعُ العَجَائب بالخیر یابدیعُ**

آٹھ سومرتبہ بارہ روز تک پڑھنا چاہئے اگر اس کی زکات دینا ہو تو ہر شب سات ہزار بار چالیس دن تک پڑھیں- اس کے بعد روزانہ ایک سو پچیس بار معمول رکھے-

## شفائے مرض کے لئے

**یَابَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِاالشَّفَآءِ یَابَدِیْعُ**

روزانہ پانچ مرتبہ چالیس روز تک پڑھے تو سخت سے سخت مرض سے اللہ نجات دے-

## امان از دشمن

اگر کسی شخص کی کسی طرح جان نہ بچتی ہو اور دشمن در پے آزاد ہوں- یا دشمنوں کی وجہ سے عزت و وقار کو اندیشہ ہو اور کوئی تدبیر کارگر نہ ہوتی ہو تو زوال ماہ میں (چاند کی ۱۵ تاریخ کے بعد آخر ماہ تک) دو قبروں کے درمیان بیٹھے- برگ آک گیارہ عدد لے کر پاس رکھ لے ایک تیز چھری سامنے رکھے اور پڑھنا شروع کرے- کل تعداد گیارہ سو ہے-

**یَابَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِاالْقَهرِ یَابَدِیْعُ**

طریقہ یہ ہے کہ سو بار پڑھ کر چھری سے ایک پتہ کاٹ دے اور تصور دفع دشمن کا کرے- گیارہ سو کی تعداد میں گیارہ پتے کاٹ دے- انشاء اللہ چالیس دن میں دشمن دشمنی سے باز آجائے گا یا بھاگ جائے گا یا مر جائے گا-

## بدوح کی زکات کے لئے

یہ تسخیر خلائق کے لئے عمل کیا جاتا ہے- شب و روز میں سات ہزار بار ایک چلہ تک پڑھتے ہیں اس کے بعد ہر شب میں سات سو بار یوں پڑھتے ہیں- یہ بھی ایک چلہ تک کرتے ہیں-

**یَابَدِیْعُ تَبَدَّحْتُ مِنَ الْبُدُّوحِ فِی الْبُدُّوحُ بُدُّوحِکَ یَابُدُّوحُ**

## تسخیر خلائق اور بدوح کا دوسرا عمل

تسخیر خلائق کے لئے دوسرا طریقہ موکلات کے ساتھ ہے بعض بزرگوں کا یہی معمول تھا- خلقت کثرت سے آتی تھی اور کوئی شخص حکم ماننے سے انکار نہیں کرسکتا-

**اَجِبْ یَاجبْرَائِیلُ یَادَرْدَائِیلُ یَارَفْتَمَائِیلُ یَاتَنْکَافِیْلُ بِحَقِّ یَابُدُّوحُ**

چالیس دن میں سوا لاکھ پورا کرے پرہیز جلالی کرے جھوٹ نہ بولے- حلال کھائے- عمل کے بعد ہر روز ایک ہزار بار پڑھا کرے- صرف یہی عمل ساری عمر کے لئے کافی ہے- حب وتسخیر میں فوری اثر دکھائے گا-

## جادو دور ہو

اس عمل کو سات بار پڑھ کر دم کر کے مریض کو پلائے- سات دن ایسا کرے سحر و جادو ہر قسم کا دور ہو-

**اُلٹ بُیدَپلٹ جائے - جس کا بید اس کو کھائے - وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُراٰنِ مَاهُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَايَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا - جس کا بید اس کو خَاسِرِيْنَ ط**

# ماہ جنوری

| نام ایام | جنوری ۲۰۲۰ء | جمادی الاول ۱۴۴۱ھ | پوہ ۲۰۷۶ب | متنوی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در جدی | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | ۱ | ۵ | ۱۷ | ۶ | | | | ۱۱ | | | رشا | ۷:۰۰ | | |
| جمعرات | ۲ | ۶ | ۱۸ | ۷ | | | | ۱۲ | حمل | ۸:۵۹ | شرطین | ۸:۵۹ | | |
| جمعہ | ۳ | ۷ | ۱۹ | ۸ | مریخ در قوس | | | ۱۳ | | | بطین | ۱۰:۵۶ | ◒ | تربیع اول |
| ہفتہ | ۴ | ۸ | ۲۰ | ۹ | شرف قمر | | | ۱۴ | ثور | ۲۱:۱۴ | ثریا | ۱۲:۴۴ | | شرف |
| اتوار | ۵ | ۹ | ۲۱ | ۱ | | | | ۱۵ | | | دبران | ۱۴:۰۶ | | |
| پیر | ۶ | ۱۰ | ۲۲ | ۲ | | | | ۱۶ | | | ہقعہ | ۱۴:۵۸ | | |
| منگل | ۷ | ۱۱ | ۲۳ | ۳ | | | | ۱۷ | جوزا | ۷:۱۰ | ہنعہ | ۱۵:۱۰ | | فرح |
| بدھ | ۸ | ۱۲ | ۲۴ | ۴ | | | | ۱۸ | | | ذراعہ | ۱۴:۴۴ | | |
| جمعرات | ۹ | ۱۳ | ۲۵ | ۵ | | | | ۱۹ | سرطان | ۱۳:۴۲ | نثرہ | ۱۳:۴۲ | | ترفع |
| جمعہ | ۱۰ | ۱۴ | ۲۶ | ۶ | چاندگرہن ◐، حضیض شمس | | | ۲۰ | | | طرفہ | ۱۲:۰۶ | | |
| ہفتہ | ۱۱ | ۱۵ | ۲۷ | ۷ | یورنس مستقیم | | | ۲۱ | اسد | ۱۷:۱۵ | جبہۃ | ۱۰:۰۲ | ○ | استقبال |
| اتوار | ۱۲ | ۱۶ | ۲۸ | ۸ | | | | ۲۲ | | | زبرہ | ۷:۳۵ | | |
| پیر | ۱۳ | ۱۷ | ۲۹ | ۹ | زہرہ در حوت | | | ۲۳ | سنبلہ | ۱۹:۰۵ | صرفہ | ۴:۵۷ | | اوج |
| منگل | ۱۴ | ۱۸ | ماگھ | ۱ | | | | ۲۴ | | | عوا / سماک | ۲:۰۹ / ۲۳:۲۲ | | |
| بدھ | ۱۵ | ۱۹ | ۲ | ۲ | | | | ۲۵ | میزان | ۲۰:۴۲ | غفرہ | ۲۰:۴۲ | | |
| جمعرات | ۱۶ | ۲۰ | ۳ | ۳ | عطارد در دلو | | | ۲۶ | | | زبانہ | ۱۸:۱۳ | | |
| جمعہ | ۱۷ | ۲۱ | ۴ | ۴ | قمر در عقرب | | | ۲۷ | عقرب | ۲۳:۱۹ | اکلیل | ۱۶:۰۰ | ◓ | ہبوط تربیع دوم |
| ہفتہ | ۱۸ | ۲۲ | ۵ | ۵ | | | | ۲۸ | | | قلب | ۱۴:۰۵ | | |
| اتوار | ۱۹ | ۲۳ | ۶ | ۶ | | | | ۲۹ | | | شولہ | ۱۲:۳۲ | | |
| پیر | ۲۰ | ۲۴ | ۷ | ۷ | شمس در دلو | | | دلو | قوس | ۳:۴۰ | نعائم | ۱۱:۱۸ | | طرح |
| منگل | ۲۱ | ۲۵ | ۸ | ۸ | | | | ۲ | | | بلدہ | ۱۰:۲۷ | | |
| بدھ | ۲۲ | ۲۶ | ۹ | ۹ | پیر سید بشیر احمد، سوہدرہ | | | ۳ | جدی | ۹:۵۹ | ذابح | ۹:۵۹ | | وبال |
| جمعرات | ۲۳ | ۲۷ | ۱۰ | ۱ | | | | ۴ | | | بلعہ | ۹:۵۲ | | |
| جمعہ | ۲۴ | ۲۸ | ۱۱ | ۲ | | | | ۵ | دلو | ۱۸:۲۰ | سعود | ۱۰:۰۹ | | |
| ہفتہ | ۲۵ | ۲۹ | ۱۲ | ۳ | | | | ۶ | | | اخبیہ | ۱۰۴۸ | ● | اجتماع |
| اتوار | ۲۶ | ۳۰ | ۱۳ | ۴ | نیا چاند ☾ | | | ۷ | | | مقدم | ۱۱:۵۱ | | |
| پیر | ۲۷ | جمادی الثانی | ۱۴ | ۵ | یکم جمادی الثانی ۱۴۴۱ء | | | ۸ | حوت | ۴:۴۳ | موخر | ۱۳:۱۲ | | حضیض |
| منگل | ۲۸ | ۲ | ۱۵ | ۶ | | | | ۹ | | | رشا | ۱۴:۵۴ | | |
| بدھ | ۲۹ | ۳ | ۱۶ | ۷ | | | | ۱۰ | حمل | ۱۶:۵۰ | شرطین | ۱۶:۵۰ | | |
| جمعرات | ۳۰ | ۴ | ۱۷ | ۸ | | | | ۱۱ | | | بطین | ۱۸:۵۱ | | |
| جمعہ | ۳۱ | ۵ | ۱۸ | ۹ | | | | ۱۲ | | | ثریا | ۲۰:۵۰ | | |

# کیا آپ کا برج جدی ہے؟

## اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے۔

زحل جس کے دس سے زائد چاند ہیں۔ ۲۱ دسمبر سے ۱۹ جنوری کے درمیان پیدا ہونے والے جاہ طلب باصلاحیت اور سردمہر آدمیوں اور عورتوں کا حاکم ستارہ ہے۔ زحل کو عظیم استاد کہا جاتا ہے۔ وہ بلاوجہ یا مفت میں کوئی چیز نہیں دیتا۔ بلکہ سرگرمی، کوشش اور محنت مشقت کے بعد ہی اجر لاتا ہے۔ یہ وقت پر حکومت کرتا ہے اور زندگی کے خاتمے پر بھی۔ اس طرح یہ کوئی ایسا پسندیدہ ستارہ نہیں ہے۔

تاہم یہ عظیم استاد ایسی حکمت اور دانش مندی کی نمائندگی کرتا ہے جو طویل عرصے کی محنت و مشقت کے بعد حاصل ہوتی ہے۔ ایسی صلاحیتوں کی نمائندگی کرتا ہے۔ جو پچھلی نسلوں سے حاصل کی گئی ہوں اور جنہیں کمال تک پہنچنے میں صدیوں کا عرصہ لگا ہو۔ زحل بااختیار افراد کی نمائندگی کرتا ہے اور بااختیار افراد` سرکاری افسران اور خاندان کے بزرگوں کی نمائندگی کرتا ہے اس طرح تمام سنجیدہ افراد کی نمائندگی کرتا ہے۔

لیکن زحل کا تہوار SATURNALIA قدیم روم کا سب سے زیادہ خوش کن، رنگین بلکہ وحشیانہ تہوار ہوتا تھا۔ کئی دنوں تک شراب بڑی فراوانی سے بہائی جاتی تھی اور شرابی اور عیاش سڑکوں پر شراب پی کر پڑے رہتے تھے۔ خاندانی امیر عورتیں اپنے محلوں سے نکل کر غلاموں کے ساتھ رقص کرتی تھیں اور خوشیاں مناتی تھیں۔ اس تہوار کو منانے کے لئے غلاموں کو بھی تھوڑے عرصے کے لئے چھٹی دے دی جاتی تھی۔

جدی سے متعلقہ افراد عجیب وغریب عادات کا امتزاج ہوتے ہیں۔ یہ بے حد جاہ طلب ہوتے ہیں اور احساس ذمہ داری ان میں بے پناہ ہوتی ہے۔ بعض اوقات وہ بے اندازہ خوشی کا اظہار بھی کر دیتے ہیں اگرچہ ایسے لمحات شاذونادر ہی آتے ہیں۔ بعض اوقات بے حد مایوسی اور دلگیر نظر آتے ہیں لیکن اگر انہیں اس حالت سے باہر نکالنے کی کوشش کی جائے تو بے حد خوش ہوتے ہیں۔ کام کا خیال ہر وقت ان کے ذہن پر مسلط رہتا ہے۔

جدی سے متعلقہ آدمی بعض مواقع بیوقوفوں کی سی حرکتیں کرتے ہیں لیکن دوسرے دن جب دفتر جاتے ہیں تو ٹھیک وقت پر دفتر پہنچتے ہیں اور بڑی مہارت سے سارا کام کرتے ہیں اور ایک دن قبل کی ساری بیوقوفی اور حماقت بھول چکے ہوتے ہیں۔ کیریئر کے معاملے میں بے حد سنجیدہ ہوتے ہیں اور پوری لگن سے کام کر کے اعلیٰ ترین مقام تک جا پہنچتے ہیں۔ ثابت قدمی` استقلال اور صبر کے ساتھ انتظار کرنا ان کی خاص خوبی ہے۔ ''مجھ سے محبت کرنی ہے تو میرے کیریئر سے محبت کرو'' ان کا خاص مقولہ ہے وہ لڑکی جو جدی سے متعلقہ آدمی کے ساتھ زندگی گزارنا چاہتی ہے اسے اس کی ملازمت کے بارے میں کچھ نہ کچھ ضرور سیکھ لینا چاہئے چاہے وہ پلمبر ہی کیوں نہ ہو۔ جدی سے متعلقہ آدمی مالی معاملات کی اچھی سوجھ بوجھ رکھتا ہے اور کچھ نہ کچھ بچت ضرور کرتا ہے۔ چاہے آمدنی کتنی ہی کم کیوں نہ ہو۔ وہ اس بات پر یقین رکھتا ہے کہ ایک وقت ایسا ضرور آئے گا جب اس کی آمدنی خاصی ہوگی اور اس کی بچائی ہوئی رقم بھی بہت زیادہ ہو چکی ہوگی۔

وہ اپنی بچائی ہوئی رقم خرچ کرنا پسند نہیں کرتا کچھ لوگ اسے کنجوس اور بخیل بھی کہتے ہیں۔ اپنی بیوی یا منگیتر کو شاذونادر ہی کوئی تحفہ دیتا ہے۔ یہاں تک کہ پھولوں کا تحفہ بھی شاید ہی کبھی دے لیکن جس گھر میں اسے رکھتا ہے وہ گھر یقیناً خوبصورت ہوتا ہے۔ جدی سے متعلقہ آدمی اپنی مضبوطی اور خاموشی کے لئے مشہور ہوتا ہے۔ چنانچہ رومانی ناولوں کا مثالی ہیرو سمجھا جاتا ہے۔ یعنی وہ ہیرو جو اپنی ہیروئن کو ذہنی لحاظ سے اذیت تو پہنچاتا ہے لیکن وقت پڑنے پر جلتے ہوئے مکان یا تیز رفتار دریا کی لہروں میں سے نکال لاتا ہے اور صرف اس موقع پر دھیمی آواز میں محبت کا اظہار کرتا ہے۔ ایسے واقعات شاذونادر ہی رونما ہوتے ہیں لیکن مثالی جدی آدمی ایسے ہی ہوتے ہیں۔

جدی سے متعلقہ آدمی کی زندگی میں بنیادی مقصد مالی سماجی اور جذباتی تحفظ کا حصول ہوتا ہے۔ بینک میں پیسے کا مطلب یہ ہے کہ وہ کبھی بھوکا نہیں رہے گا۔ (وہ بھوک برداشت نہیں کرسکتا) ذاتی مکان کا مطلب یہ ہے کہ کوئی اسے باہر نہیں نکال سکتا۔ (فلیٹ اسے پسند نہیں ہوتے) وہ ایسا فرنیچر پسند کرتا ہے جو دیرپا ہو اور اپنی نوعیت کا واحد ہو۔ جدید فرنیچر کو وہ کوڑا کرکٹ تصور کرتا ہے اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ فرنیچر بھی اس کے نزدیک ایک طرح کی سرمایہ کاری ہے وہ ایسا

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | دسواں برج ہے۔ |
| عرصہ پیدائش | دسمبر ۲۳ تا جنوری ۲۰ (اندازاً) |
| عنصر | خاکی |
| ماہیت | منقلب |
| حاکم ستارہ | زحل |
| برج کی علامت | بکرا |



شریک زندگی چاہتا ہے جو کبھی اسے چھوڑ کر نہ جائے یا اسے کبھی شرمندہ ہونے کا موقع نہ دے۔ یہ تمام چیزیں اس کی زندگی کی بنیادی ضروریات ہوتی ہیں اور جنہیں وہ جلد یا بدیر حاصل کر ہی لیتا ہے۔

زندگی میں آگے بڑھنے میں وقت لگتا ہے یا پھر وہ خود دیر لگاتا ہے دراصل وہ صحیح موقع کی تلاش میں رہتا ہے۔ یعنی ایسا موقع جو اسے چھلانگ لگا کر ایک دم اوپر پہنچا دے۔ زندگی میں کوئی مقام بنانے کے لئے ۳۰ یا ۴۰ سال تک انتظار کرتا ہے جو پہلی لڑکی اس کی زندگی میں آتی ہے اس سے شادی نہیں بلکہ وہ سوچتا ہے کہ ابھی دونوں کی عمر اتنی کم ہے کہ ایک دوسرے کو اچھی طرح سمجھ نہیں سکتے۔

جدی سے متعلقہ آدمی محبت کے خلاف نہیں ہوتا اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ یہ سنجیدہ اور اپنی ذات میں گم رہنے والا آدمی وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ جوان ہوتا جاتا ہے اور عمر گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ اپنے سنجیدہ نظریات کو ترک کر دیتا ہے۔ جوانی کے زمانے میں جو قنوطیت اس پر طاری رہتی تھی اس کے کسی حد تک چھٹکارا پا لیتا ہے۔ جب کہ اسکے برعکس اس کی عمر کے دوسرے لوگ قنوطیت کا شکار ہو جاتے ہیں۔ ملکی حالات کی وجہ سے پریشان رہتے ہیں جب کہ ستر سال کی عمر میں جدی آدمی اپنے ملک کی نوجوان نسل کو سراہتا ہے ان کی باتوں اور سوچ کو پسند کرتا ہے کوئی نوجوان لڑکی بڑی عمر کے جدی آدمی سے شادی کر کے نقصان میں نہیں رہتی اس لئے کہ وقت کے ساتھ ساتھ وہ زیادہ جوان ہوتا جاتا ہے۔

جدی آدمی جفاکشی اور محنت پسند کرتا ہے۔ چاہے یہ محنت وہ گھر میں کرے چاہے دفتر میں۔ بعض دفعہ اس کی بیوی چاہتی ہے کہ وہ کام چھوڑ کر اس سے باتیں کرے۔ لیکن جواب میں وہ کہتا ہے کہ ''یہ بھی تو میں تمہارے لئے ہی کر رہا ہوں''، لیکن اصل بات یہ ہے کہ اسے اپنی جسمانی قوت اور صلاحیتوں کو آزمانے کا شوق ہوتا ہے اور جب تک کام سے اس کی انا کی تسکین ہوتی ہے اس کا گھر اور باغیچہ خوب صورت رہتا ہے۔ وہ کام کرتا رہتا ہے خواہ اسے وہ اپنے لئے کرے خواہ اپنی بیوی کے لئے جہاں تک محبت بھرے لفظوں کا تعلق ہے وہ یہ الفاظ صرف اس وقت کہتا ہے جب برف پر اسکیٹنگ کرتے ہوئے برف میں دب کر مرنے سے بیوی کو بچاتا ہے یا کوئی درخت کاٹ رہا ہوتا ہے اور اس سے وہ بے چاری مرتے مرتے بچتی ہے لیکن جب بیوی بالکل صحت مند اور ٹھیک ٹھاک ہوتی ہے تب وہ کبھی محبت کا اظہار نہیں کرتا۔

جدی سے متعلقہ لڑکی بڑی شاندار شخصیت کی مالک ہوتی ہے یہاں تک کہ اگر اس کا قد صرف پانچ فٹ دو انچ ہو۔ تب بھی دیکھنے والے اسے نظر انداز نہیں کر سکتے۔ اگر آپ کا پہلا تاثر یہ ہو کہ وہ بے حد عملی اور حقیقت پسند ہے تو یہ سچ ہے کہ وہ حقائق پر نگاہ رکھتی ہے لیکن اس کے اپنے خواب بھی ہیں اور دل میں احساسات بھی رکھتی ہے۔ جدی کی علامت پہاڑی بکری ہے جس کی دم مچھلی کی سی ہے۔ یہ فرضی جانور حکمت و دانش کی بلندی اور جذبات کے سمندر کی گہرائی کی نمائندگی کرتا ہے اور جدی سے متعلقہ آدمی اور عورتیں ان دونوں مقامات تک پہنچ سکتے ہیں۔

جدی لڑکی پرکشش شخصیت کی مالک ہوتی ہے۔ تاہم وہ اپنی اس خوبی سے اکثر ناواقف ہوتی ہے۔ لیکن اس بات سے ضرور واقف ہوتی ہے کہ وہ دفتر میں اپنے کام میں اور اپنے حلقے میں کامیاب شخصیت ہے اس کے لئے صلاحیتوں کو تسلیم کروانا اور تحفظ حاصل کرنا بے حد اہمیت رکھتا ہے اس کے علاوہ اس کے لئے وہ اپنے افسر کے ساتھ کام کرنے والوں اور اپنے دفتر یا ادارے میں بیحد دلچسپی لیتی ہے ساتھ کام کرنے والوں میں سے کچھ کا خیال ہوتا ہے کہ ''وہ ترقی کرنے والی شخصیت ہے'' تاہم وہ پروقار انداز میں ترقی کرتی ہے۔ نچلے درجے کے کام سے آغاز کر کے اعلیٰ ترین عہدے پر جا پہنچتی ہے۔

جدی لڑکی بڑی عمر کے لوگوں کو پسند کرتی ہے صرف یہی نہیں بلکہ وہ اپنے بھانجے یا بھتیجے کو باہر گھمانے بھی لے جاتی ہے۔ بلند آواز میں میوزک سننا پسند کرتی ہے۔ بہنوں اور بھائیوں کے بچوں کو جب گھمانے لے جاتی ہے تو ان سے مختلف چیزیں خود بھی سیکھتی ہے۔

محبت کے معاملات میں وہ خاصی سست رفتار ہوتی ہے اس لئے کہ وہ کیریئر بنانے میں مصروف ہوتی ہے وہ خود موسیقار نہیں ہوتی لیکن موسیقی اسے بے حد پسند ہوتی ہے۔ اپنے گھر اور خاندان والوں پر بھی توجہ دیتی ہے۔ لہٰذا بعض دفعہ وہ یہ بھی سوچتی ہے کہ وہ ہر لحاظ سے مکمل ہے۔ اسے سہارے کے لئے کسی آدمی کی ضرورت نہیں ہے۔

لیکن ایک دن اس کی سوچ بدل جاتی ہے

وہ لڑکی جس کے نزدیک مادی کامیابی ہی اہمیت رکھتی تھی ایک ایسے آدمی کو پسند کرنے لگتی ہے جس کے پاس ایسی کوئی چیز نہیں ہوتی' یعنی نہ وہ مادی لحاظ سے کامیاب شخص ہوتا ہے اور نہ ایسا کہ جس پر انحصار کیا جاسکے لیکن جب اس کا دل کسی شخص کو پسند کرنے لگتا ہے تو اس کا وہ سرمایہ جو عرصے سے بینک میں محفوظ پڑا ہوا تھا باہر نکلنے لگتا ہے اور اپنے نئے خوبصورت لباس اسے دینے کے لئے تحائف پر وہ روپیہ خرچ کرنے لگتی ہے۔

جدی لڑکی اپنے آپ کو بے وقوف بنانا پسند نہیں کرتی لیکن ایسا ہو بھی جائے تو وہ بھی اپنی غلطیوں سے سبق سیکھتی ہے وہ محبت کے معاملات میں ایک یا شاید دو غلطیاں کرتی ہے اس کے بعد وہ سوچتی ہے کہ برے آدمی سے محبت کرنا بھی اتنا ہی آسان ہے جتنا اچھے آدمی سے محبت کرنا آسان ہے اور پھر جب اسے ایسا آدمی مل جاتا ہے جسے عزت دینے کے ساتھ ساتھ محبت بھی دیتی ہے اور وہ آدمی ایسا ہوتا ہے جو اس کی عزت بھی کرتا ہے اور اس کا خیال بھی کرتا ہے تو ایسے آدمی کے لئے وہ شاندار شریک حیات ثابت ہوتی ہے۔

جدی لڑکی بہت وفادار ہوتی ہے اور ہر حال میں شوہر کا ساتھ دیتی ہے۔ جدی سے متعلق محض چند آدمی اور عورتیں ہی ایسی ہوتی ہیں جو طلاق پسند کرتی ہیں یا شادی کے بعد بھی لوگوں کو پسند کرنے کا سلسلہ جاری رکھتی ہیں یہی وجہ ہے کہ اس برج سے متعلقہ افراد کی شادی اگرچہ ہر لحاظ سے کامیاب نہ ہو پھر بھی قائم رہتی ہے۔

شادی کے بعد اگر اسے اپنے شوہر کے کچھ خواب احمقانہ محسوس ہوں تو یہ اسے مجبور کرتی ہے کہ وہ انہیں اپنے دل سے نکال دے شوہر کی باتوں پر وہ یہ جملہ اکثر کہتی ہے کہ یہ بڑی احمقانہ بات ہے۔ لیکن بڑی شدت سے اس سے محبت کرتی ہے اور جب وہ کسی وجہ سے پریشان ہو تو اسے یقین دلاتی ہے کہ وہ تنہا نہیں ہے وہ بھی اس کے ساتھ ہے اور دونوں مل کر ساری کی ساری مشکلات اور رکاوٹوں پر قابو پا سکتے ہیں۔



# جنوری کیسا گزرے گا؟

آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہوتو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:- مارچ۲۱ تا اپریل۲۰

اس ماہ لین دین کے معاملات بہتر رہیں گے- آپ کی شخصیت پر کشش ہوجائے گی- تاہم مالی معاملے اور قریبی رشتہ داری میں احتیاط رکھیں-

مریخ ساراماہ زائچے کے نویں گھر میں رہے گا- یہ آپ کے کاروباری سفر یا قانونی اور آفیشل کاموں میں رکاوٹیں لائے گا- اس ماہ روحانی علوم سے متعلقہ کتابوں کا مطالعہ اور تعلیمی سرگرمیوں میں حصہ لے کر ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں کی بہتر نشوونما کرسکیں گے- اس ماہ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک سفر کررہے ہیں تو احتیاط رکھیں بلکہ اپنی باقوت صلاحیتوں سے فیصلہ کن قدم اٹھایا تو بہتری حاصل ہوگی- تاہم ان دنوں اپنے غصہ پر قابو رکھنا ہوگا- تعمیری کاموں،ٹیکنیکل اور مشینری سے متعلقہ کاموں میں غیر ضروری التواء سے پریشانی اور ٹینشن ہوگی- مریخ ۲،۱۲،۱۶،۲۱،۲۵،۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا- ان دنوں اپنے اہم کاموں کو آگے بڑھانا اور قانونی و آفیشل معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورہ کرنا بہتر رہے گا- تاہم ۷،۱۴،۲۸ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا- جب یہ غیر موافق نظرات قائم کرے گا-

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا- ذاتی کام سے متعلقہ معاملات میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی- کسی شخص کے اچانک چلے جانے سے مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا- اس ماہ مالی تحفظ کے لئے ضروری اقدامات کرنے ہونگے- روپے اور جائیداد کے معاملات میں جھگڑے یا غلط طریقے سے قانونی معاملات میں ملوث ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے- جلد بازی میں کئے گئے معاملات یا جن میں مفاد اور اشتراک مشترک تھے- ان میں غیر قانونی لوگوں کی شمولیت جھگڑے کا باعث بنے گی-

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا ۔ کیرئیر اور جاہ طلبی کے معاملات میں اسوقت نئی تبدیلی دیکھنے کو آئے گی- اس وقت کسی اہم عہدے کے لئے آپ کو پیشکش کی جائے گی- آپ کو اپنی صلاحیت کا بھرپور اظہار کرنا چاہئے تا کہ ترقی کے لئے راہیں کھل سکیں- اس وقت آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا- اس وقت جس مقاصد کے لئے فیصلے کریں گے مستقبل کو مدنظر رکھتے ہوئے کریں- کیونکہ آپ کے فیصلے کے مطابق حالات میں تبدیلی واقع ہوگی-

عطارد وتد السماء پر ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا- کیریئر اور دینوی جاہ طلبی میں بہتری آئے گی- اگر آپ مرتبے اور حیثیت کو بہتر بنانے کے خواہاں ہیں یا اونچا عہدہ حاصل کرنا چاہتے ہیں تو اس مقصد کے حصول کے لئے بھرپور کوشش کریں- کیونکہ یہ وقت اس مقصد کے اہم ثابت ہوگا- یہ ماہ زیادہ مثبت اثرات مرتب کرے گا- جس سے سرگرم اور پرجوش تعلقات کی نشاندہی ہورہی ہے- اس ماہ رکاوٹ دور ہوتی محسوس ہوگی ۔آپ جن لوگوں پر انحصار کرتے ہیں ان کا تعاون حاصل ہوگا اور اپنے خیالات و نظریات سے متعلق گفت شنید کرنے کے لئے بھی یہ وقت موافق ثابت ہوگا- کاروباری معاملات پر بھی عطارد کے سعد اثرات مرتب ہونگے جس سے میٹنگ، تبادلہ خیالات اور گفت شنید کے جلد اور کامیاب نتائج برآمد ہونگے- لہذا لچکدار پالیسی اختیار کریں، عطارد ۵،۱۵،۲۰،۲۶،۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی- اس

وقت اپنے قریبی حلقے میں موجود افراد نئے خیالات اور نئے رجحانات کی طرف اکسائیں گے- یہ وقت پچھلے کام کو چھوڑنے اور نئے کام کرنے کی طرف اکسائے گا- یہ وقت جذبات اور خیالات کو باقوت بنا کر اہم اقدامات کروائے گا- اگر ایسا ہوا تو کوئی اہم تبدیلی آئے گی- جس سے کئی طرح کے نقصان ہونے کا بھی خدشہ ہے-

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے گیارہویں گھر میں رہے گا پھر بارہویں گھر میں داخل ہوگا- دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بہت سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے- اس مدد آور رجحان کے تحت آپ کی امیدوں، خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ پہنچے گا- ان دنوں آپ کی زندگی میں جو واقعات رونما ہونگے وہ آپ میں خوش امیدی پیدا کر دیں گے- چنانچہ نوٹ کر لیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا- غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے اور ان سے متعلق خواب پورے ہو سکتے ہیں- ایسا معلوم ہوتا ہے جس شخص سے ایک عرصے سے میل جول یا تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا- یا پھر کسی نئی جگہ کسی سے ملاقات نئی امنگ پیدا ہوگیا ور سوچ میں تبدیلی آئے گی- شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہو جائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہوگی- اس ماہ زہرہ محبت کے بندھنوں کو مزید مضبوط کرنے کی پوزیشن میں ہے-




ملازمت پیشہ افراد کو اس ماہ کے پہلے پندرہ دنوں میں اپنے ماحول کے مطابق تبدیلی پیدا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہئے- کیونکہ اس وقت روزمرہ کے معمولات میں تبدیلیاں آئیں گی جو آپ کو تکلیف میں مبتلا کریں گی-

زہرہ ۱۴ تاریخ تک وتد السماء پر رہے گا اس کے بعد گیارہویں گھر میں داخل ہوگا- یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا- دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں- وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں ان کے لئے زہرہ کے سعد نظرات موافق ثابت ہونگے- زہرہ محبت کے معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے- تاہم ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی- کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا- اس برج سے متعلقہ افراد عموماً" ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری یا ادارے میں شریک ہونا پڑے انہیں اپنی معاشرتی فلاح سے بھی بے حد دلچسپی ہوتی ہے- اس قسم کی دلچسپیاں آپ کی زندگی میں بتدریج اہمیت اختیار کر جائیں گی-

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا- خاندانی میں کھلی دشمنی رکھنے والے افراد کے ساتھ گھریلو جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے- اور شریک کے ساتھ بھی گھر والوں کا جھگڑا ہوسکتا ہے- یہ وقت مقام کی تبدیلی، رشتہ داروں اور گھر والوں کے ساتھ معاملات میں اتار چڑھاؤ لائے گا- آپ نے اپنی سوچ اور خیال کو ایک ہی رخ رکھا تو نقصان سے دوچار ہونگے- گھر والوں کے ساتھ مفاد اور اشتراک کے کاموں میں موافقت ملے گی- کسی شخص کی نیت خراب ہونے سے علیحدگی کی کوششیں کی جائیں گی- یہ وقت دوستوں کی طرف سے بھی نقصان لاتا ہے- حادثے کا اندیشہ ہے-

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا- یہ وقت کاروباری رشتہ داری میں دباؤ اور تناؤ لائے گا اس وقت ضرورت سے زیادہ لوگوں سے بحث اور تکرار رہے گی- جذباتی طور پر غصہ کا اظہار کریں گے- اس وقت زائد رابطے ہوں گے ملنے جلنے والے زیادہ آئیں گے- ذہنی اور جسمانی طور پر اپنے آپ کو بہتر محسوس نہ کریں گے- اور ہر طرح کے کام میں اپنے آپ کو مشغول رکھیں گے- قانونی معاملات کی طرف ضرور توجہ دیں- اور اپنے تمام حسابات کو چیک کریں-

عطارد زائچے کے نویں گھر میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد وتد السماء پر آ جائے گا- ہر قسم کے رابطے، گفت شنید، دوستوں کے درمیان ملاقاتیں اور ذہنی سکون حاصل کرنے کے پروگرام بنائیں- یہ وقت تحریری کام، لکھنے لکھانے اور پبلشنگ کے کاموں میں مدد دے گا- دوسرے کی مدد سے اپنے کام کو مزید بہتر طریقے سے انجام دے سکیں گے- سفر میں ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی- جن سے نئی معلومات حاصل ہونگی- صحت کے معاملات پر توجہ دیں ورنہ غیر ضروری ٹینشن سے اعصاب کمزور ہو سکتے ہیں- اور ایسے خیالات سے دور رہیں- جن سے انتشار پیدا ہو اور جس سے نقصان ہو- ذہنی سکون حاصل کریں- اردگرد کے ماحول کو تبدیل کریں- پھول پودے آپ کی زندگی میں خوشی لا سکیں گے- یا گھر میں مچھلیاں پالیں اور نئے دوست بنائیں- عطارد ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا-

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی- یہ وقت ذاتی خیالات اور سوچ کو تبدیل کرنے میں اہم کردار ادا کرے گا- کیریئر اور روزگار کے معاملات میں اگر کچھ حالات آپ کے لئے پریشانی کا باعث بن رہے تھے تو اب اپنے قلبی جذبات کو اپنی سوچ پر مسلط کر دینے سے کئی طرح سے نقصان سے دوچار ہونگے- وہ افراد جو گورنمنٹ کے کاموں میں ملوث ہیں اور کنٹریکٹ پر کام کرتے ہیں- انہیں اپنی جلد بازی کے کاموں اور غصہ پر قابو رکھنا ہوگا ورنہ قانونی پیچیدگیوں میں ایسے ملوث ہونگے جس سے چھٹکارا ملنا مشکل ہوگا-

مریخ سارا ماہ زائچے کے آٹھویں گھر میں رہے گا- کاروباری شراکت داری اور شریک زندگی کے ساتھ مالی امور میں زائد دلچسپی لیں گے- یہ وقت

جائیداد، ٹیکس، انشورنس کے بہتر ثابت ہوگا۔ اس ماہ مریخ کے سعد نظرات دیگر کواکب سے اس بات کی طرف اشارہ ہیں کہ آپ کو زر اور زمین دونوں کے حصول میں کامیابی ہوگی۔ خواہشات کا غلط رجحان پریشانی کا سبب بنے گا۔ اس ماہ جو روپیہ ہاتھ آئے گا وہ جلد ہی نکل بھی جائے گا۔ خاندانی افراد کے درمیان میراث اور ترکہ سے متعلق اختلافی مسائل کو صبر و تحمل سے حل کریں۔ ذہنی ٹینشن مل سکتی ہے۔ غصہ، جھگڑا اور جلد بازی سے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ اپنی اہم چیزوں کا خیال رکھیں گم یا چوری ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ مریخ ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ تاہم ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں۔ ان دنوں حادثہ یا جھگڑا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔

## برج جوزا۔ ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ق



پیدائش:۔ مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ محبت کے معاملات کے لحاظ سے موافق حالات سے واسطہ پڑے گا۔ جس کی وجہ سے آپ کی شخصیت بہت پرکشش ہوجائے گی۔ تاہم مالی معاملات اور قریبی رشتہ داری کے معاملے میں احتیاط رکھیں۔

عطارد زائچے کے آٹھویں گھر میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔ شادی شدہ افراد اور وہ افراد جو شراکت میں کام کرتے ہیں انہیں شریک کی خوش بختی کے ذریعے فائدہ ملے گا وہ روپیہ جو آپ کو کہیں سے وصول کرنا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ اب وصول ہو جائے گا یا پھر ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ سرمایہ کاری، روپیہ اکھٹا کرنے والی اسکیم یا کسی مقابلے سے متعلق کچھ خوش کن خبریں ملیں گی۔ بہر حال حالات جو بھی ہوں آپ کو کسی نہ کسی نوعیت کا فائدہ ملنے والا ہے۔ اس ماہ کی ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو عطارد سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ وہ افراد جو کاروبار کرنا چاہتے ہیں کہ اس ماہ ضرورت سے زیادہ مہم جوئی سے پرہیز کریں۔ اس بات میں محتاط رہنا ہوگا کہ اس وقت جو نئے خیالات یا بات چیت امید افزاء معلوم ہوگی۔ وہ آگے چل کر نا کام رہے گی۔ اس وقت کسی بھی اسکیم یا معاملے میں شامل نہ ہوں۔ بلکہ موجودہ اثاثوں اور کامیابیوں ہی کو ٹھوس بنانے کی طرف توجہ دیں۔

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا۔ شریک زندگی کے ساتھ اپنے رویہ اور طرز عمل پر قابو رکھنا ہوگا۔ شریک کار کے ساتھ کسی بات پر جھگڑا ہونے کا اندیشہ ہے۔ یہ وقت مشترکہ مفاد کے کاموں میں رکاوٹیں حائل کرے گا۔ یہ نئی صورت لاسکتا ہے۔ جس کی بناء پر علیحدگی کی طرف ذہن مائل رہے گا۔ اپنی سوچوں پر قابو نہ پاسکیں گے۔ غیر اہم لوگوں سے واسطہ پڑنے کا بھی امکان ہے۔ اس ماہ اپنے خیالات اور سوچ میں اضطرابی کیفیت کا شکار ہونگے۔ ہر طرح سے جدوجہد کریں۔ مگر خیالات کے منتشر ہونے کی بناء پر بہتر فیصلہ نہ کرسکیں گے

۱۳ تاریخ کو شمس و زحل کا قران ہوگا ۔ اس وقت آپ ضرورت سے زیادہ بحث مباحثے کریں گے۔ لوگوں سے ملاقات کرکے ان کے خیالات ان کی صلاحیتوں سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کریں گے تاہم کسی نئے پروجیکٹ پر کام کرنے کی بھی کوشش ہوگی۔ آپ کا ذہن اس وقت ضرورت سے زیادہ تبدیلی لانے کا خواہش مند ہوگا۔ آپ کے اندر ایسی آرزو بھی یا خواہش اجاگر ہوگی کہ آپ لوگوں کی مدد کریں تاہم والدین کے ذریعے آپ کو بھرپور مدد ملے گی چاہے وہ جائیداد کی صورت میں ہو۔ آنے والے دنوں میں میراث یا ترکہ ملنے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے نویں گھر میں رہے گا پھر وتد السماء پر آجائے گا۔ چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا یا تفریحی نوعیت کا ہو موافق ثابت ہوگا۔ درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جا رہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔ زہرہ اس ماہ کی ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات آسکتے ہیں۔ تاہم ۶، ۱۳، ۳۰ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۲۱ تاریخ کو عطارد مریخ کی تسدیس ہوگی۔ اس وقت کاروباری مسائل اور ملازمین سے متعلقہ مسائل کو گفت شنید یا رابطے کے ذریعے بہتر بنانے کی ضرورت ہوگی۔ کوئی بھی مسئلہ ہو اس کا فوری حل ضرور تلاش کریں۔ معاہدات، روپے کا لین دین یا مشینری سے متعلقہ کاموں کو اس وقت کرنا بہتر رہے گا ۔ کاروباری امور سے متعلق گفتگو، تحریری معاملات، نشر و اشاعت، پبلشنگ کے امور بہتر رہیں گے۔ یہ وقت ذہنی و جسمانی صحت کو بہتر بنائیں یا کسی کلب میں شمولیت اختیار کریں۔ ارد گرد کے ماحول کو بہتر بنا کر سکون حاصل کرسکیں گے۔

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر شریک زندگی اور گھر میں موجود افراد کے ساتھ اختلافات لائے گی۔ وہ افراد جو شادی شدہ ہیں ان کے خیالات اور رجحانات کو والدین تبدیل کروانے کی کوشش کریں گے۔ بلکہ اس ماہ جو بھی آپ کے گھر مہمان آئے گا۔ اس کی طرف آپ کے جذبات زیادہ منتقل ہونگے۔ جس سے گھر کی فضا خراب ہوسکتی ہے۔

مریخ سارا ماہ طالع کے مقابل رہے گا۔ لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے

ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی۔اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر وتفریح بھی زائد رہے گی۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تفریحی سرگرمیوں اور زندگی کے لطیف پہلو پر توجہ دینے کے لئے آپ کے پاس زائد وقت اور روپیہ دونوں چیزیں ہونگی۔ کوابھی رجحانات تخلیقی اور آرٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں بھی ہونگی۔ وہ افراد جو بہت چمک دمک رکھنے والے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے۔ مریخ ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:۔ ح۔ہ



پیدائش:۔ جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ سرطان سے متعلقہ زیادہ تر افراد مالی معاملات میں بہتری آئے گی۔ اس ماہ قانونی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے وہ معاملات جو پریشان کن تھے۔ اب حل ہوتے ہوئے محسوس ہونگیں۔

عطارد طالع کے مقابل ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہذا شراکت داری میں کام کرنے والوں کے ساتھ ذہنی ہم آہنگی رہے گی۔ ایک دوسرے کے ساتھ مشورہ یا گفت شنید میں کچھ اختلاف رہے گا۔ اگر آپ کاروباری ہیں تو شراکت میں اپنے شریک کے روپے کو کسی اسکیم میں لگانا چاہ رہے ہیں تو اس اسکیم سے متعلق معلومات حاصل کرنی بہتر رہے گی۔ ذرائع آمد و رفت، نشر واشاعت یا سفر سے متعلق اگر کچھ مشکلات درپیش ہیں تو ان کے حل کے لئے بہتر مشورہ ملے گا۔ گفت شنید یا کاروباری میٹنگ یا کاروباری معاہدات کے لئے ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخیں مفید ثابت ہوگی۔ جب عطارد سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا۔ قانونی معاملے میں ملوث ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔اگر کسی شراکت داری میں حصہ لیا تھا۔ تو کاروباری معاملات پریشانی کا باعث بنیں گے۔یہ وقت رازداری کے معاملات میں الجھائے گا۔ اس دن کے نزدیک اگر سفر کی تیاری کررہے ہیں تو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کوئی تبدیلی معاملات کو نئے رخ کی طرف موڑ دے گی۔ قریبی رشتہ داروں میں سے کوئی شخص عین وقت پر ساتھ چھوڑ دے گا۔ تاہم روپیہ اور جائیداد کے معاملات میں بھائیوں کے درمیان اختلاف ہونے کا اندیشہ ہے۔

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا ۔ یہ وقت ایسا ہے کہ جو ناراضگیاں خاندان میں چلی آرہی تھیں یا سسرال والوں کے ساتھ کوئی نہ کوئی معاملہ درپیش تھا تو اسوقت کے معاملات فیصلہ کن تبدیلی لائیں گے۔ یعنی کوئی ایسے فیصلے تشکیل پاجائیں گے جس کے ذریعے علیحدگی ہوجائے گی یا ازسرنو تعلق کی تجدید ہوگی۔ اس وقت خاندان میں شادی یا منگنی سے متعلق جو معاملہ طے پائے گا اس میں احتیاط رکھنی ہوگی کیونکہ یہ وقت تعلقات میں خرابی لاتا ہے۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک آٹھویں گھر میں رہنے کے بعد نویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ زائچے کے اس گھر میں ہوگا جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے ۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد کے معاملات کے لئے بھی یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے۔ حالات جو بھی ہوں ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو بڑی خوشی یا فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی شریک زندگی سے کچھ عرصے سے علیحدگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا زبردست امکان ہے کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہوجائے گا۔ اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی۔ قریبی دوستوں کے ساتھ کسی بھی شراکت داری میں حصہ دار نہ بنیں۔ تاہم آپ کے پاس جو کچھ بھی ہے اس کی مکمل حفاظت کریں۔ اپنی خواہشوں کو مکمل کرنے کے لئے بھی جائیداد کو استعمال نہ کریں بلکہ جو روپیہ بھی آپ کے پاس موجود ہے اس کے ذریعے اپنے کام اور کاروبار کو آگے بڑھانے کی کوشش کریں۔ اس وقت لوگوں کے مشورے غلط راہ پر ڈالیں گے۔ اور کئی معاملات آگے چل کر نقصان کا باعث بنیں گے۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے چھٹے گھر میں رہے گا جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہوجائے گی۔ اس کے علاوہ اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ اگر اپنے کام میں آپ کی پوزیشن اچھی ہے اور اپنے کام سے مطمئن بھی ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ جو کسی موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ موافق ثابت ہوگی ۔ لہذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

## برج اسد۔ستارہ شمس
حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس ماہ آپ کا زیادہ تر وقت خواہشات سے متعلق منصوبوں اور نئی حکمت عملی کی طرف رہے گا۔ دوستوں میں مقبولیت ہوگی۔ اگرچہ اس ماہ بھی حالات آپ کی توقعات سے بڑھ کر رہیں گے۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی۔ مریخ ان افراد کی موافقت میں ہو گا جو انعامی اسکیموں، کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اور غلطیاں بھی کر سکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت گوں نا گوں واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت، مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات بہت اہمیت کی حامل ثابت ہوسکتی ہے۔ اس سلسلے میں ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لاسکتی ہیں۔ اس ماہ پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ تر توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا۔ اپنی خواہشات والے کاموں میں محتاط رہیں۔ کچھ معاملات میں لوگوں کے مشورہ نقصان کا باعث بنے گا۔ قریبی دوست جو کہ نئے ہونگے ان سے ہوشیار رہنا ہوگا۔ یہ وقت ذہنی دباؤ اور خیالات کو منتشر کرے گا۔ سوچنے سمجھنے کی صلاحیت میں کمی آئے گی۔ نشے کی کسی بھی چیز کو ہاتھ لگانے سے گریز کریں۔ دوستوں کی محفلوں سے دور رہنا ہوگا۔ تحریری معاملات میں محتاط رہیں۔

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا مقابلہ ہوگا۔ کاروباری نقطہ نگاہ سے آنے والا وقت مشکلات کا باعث بن سکتا ہے کیونکہ آپ کی عزت وشہرت جس وجہ سے تھی اس میں کمی واقعہ ہوگی اور ہوسکتا ہے کہ آنے والے دنوں میں آپ اپنا کام اور مقام تبدیل کریں۔ والدین کی صحت یا اپنی صحت کے لئے آپ زائد خرچہ کریں گے اور گھر سے متعلقہ اشیاء پر بھی اخراجات کریں گے۔ پیٹ سے متعلقہ بیماری عرصہ تک تکلیف کا باعث بنے گی۔ کاروباری معاملات میں اس وقت ضرورت سے زیادہ کام کرنا پڑے گا۔

ستارہ زہرہ ۱۴ تاریخ کو طالع کے مقابل رہنے کے بعد آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہوجائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کا انتخاب کریں ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے کے لئے موافق ثابت ہوگی۔ ایسے معاملات جس میں کچھ لو اور کچھ دو کا معاملہ ہوتا ہے اس سعد وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو بہتر یہ ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں۔ ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا۔ مالی لحاظ سے یہ ماہ آپ اور آپ کے شریک دونوں کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ مالی امور میں غیر ضروری خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی۔ اس وقت میراث اور ترکہ کے علاوہ شریک زندگی کے روپے کو حاصل کرنے کے لئے کوئی ڈرامہ کریں گے سوشل تعلقات اور خاندانی امور میں ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی جو آپ کو ہر طرح سے کسی اسکیم میں روپیہ لگانے کا مشورہ دیں گے۔ بلکہ وہ آپ کی رقم سے خود مالی فائدہ اٹھانے کی کوشش کریں گے۔ اپنے قریبی دوستوں سے محتاط رہنا ضروری ہوگا۔

عطارد زائچے کے چھٹے گھر میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد طالع کے مقابل آجائے گا۔ لہذا ملازمت کے سلسلے میں گفت شنید، تحریری کام، خط و کتابت کرنی ہے تو اس ماہ کے شروع میں کچھ حوصلہ افزاء حالات سے واسطہ پڑے گا۔ لیکن ساتھ ہی ساتھ آپ کو اپنی صحت کی طرف سے پریشانی ملے گی۔ زائد کام اور مصروفیت کی وجہ سے آپ غیر معمولی دباؤ کا شکار رہیں گے۔ عطارد ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ ملازمین یا کاروبار سے متعلقہ معاملات کو سنبھالنے کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب ایک دوسرے کی بات کو بہتر طور پر سمجھنے کے قابل ہوں۔ لہذا ملازمت اور روزگار سے متعلق انٹرویو دینے یا مشورہ کے لئے یہ وقت اہم ثابت نہ ہوگا۔ عطارد ۲، ۱۱، ۱۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ ان دنوں کام کرنے والوں کے ساتھ جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دوستوں یا رشتہ داروں کی زندگی میں جو واقعات رونما ہوں گے وہ کچھ معمولی یا عجیب وغریب نوعیت کے ہونگے ممکن ہے کہ کوئی شخص جسے آپ سالوں سے جانتے ہوں وہ بڑی سنجیدگی سے نقل مکانی کر جانے پر غور کرنے لگے گا۔

## برج سنبلہ۔ستارہ عطارد
حروف:۔ پ۔ غ



پیدائش:۔ اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

مالی اور کاروباری معاملات کے لئے یہ ماہ بہت موافق ثابت ہوگا۔ اگر موجودہ مالی حالت کو بہتر بنانے کے لئے ذہن میں کچھ خیالات ہیں یا کسی نئے کام کا خیال ذہن میں ہے تو جو کام کریں گے۔ اس میں کامیابی حاصل ہوگی۔

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا ۔ لہٰذا محبت کے معاملات، بچوں، تھیٹر، تعلیم سے متعلق امور میں دباؤ وانتشار لائے گا۔ وہ افراد جو تعلیمی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اس ماہ سیر وتفریح کے ساتھ نصابی سرگرمیوں میں اہم معلومات حاصل کریں گے۔ وہ افراد جو اپنی قسمت بنانے کے لئے سفر کررہے ہیں انہیں بہتر حالات سے واسطہ پڑے گا۔ کیونکہ عطارد میل ملاقات، گفت شنید اور ذہنی لحاظ سے چست ہونے پر اہم مواقع فراہم کرے گا۔ سوشل تعلقات کو وسعت دینے اور خیالات کے بہتر اظہار کا موقع بھی ملے گا۔ ان معاملات کے لئے ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ ان دنوں جن افراد سے اتفاقی ملنے کا موقع ملے گا۔ وہ آپ کے ذہن پر بے حد سرگرم اثر ڈالیں گے۔ کھیل، سیر وتفریح یا ملازمت کے حصول کے لئے خط وکتابت، گفت شنید بہتر ثابت ہوگی۔

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا۔ قریبی رشتہ دار اور بہن بھائیوں کے ساتھ شراکتی معاملات یا جائیداد پر اختلاف رائے پایا جائے گا۔ اس ماہ کسی شخص کے اچانک زندگی سے نکل جانے سے پریشانی میں اضافہ ہوگا۔ اپنے روپیہ اور اہم کاغذات کا تحفظ کرنا ضروری ہوگا۔ یہ وقت چوری یا گم ہونے بلکہ دوسرے سے خطرے کا باعث بنتا ہے۔ قانونی اور تحریری معاملات میں مسائل سے واسطہ پڑے گا۔ خوشامدی افراد نقصان کا باعث بنیں گے۔

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا ۔ یہ وقت سرمایہ کاری، انعامی اسکیموں اور پیشہ وارانہ معاملات کے علاوہ محبت کے معاملات اولاد اور تعلیم پر اثر انداز ہوگا ۔ اس وقت تمام فیصلے باہمی مشورے سے کریں۔ وہ افراد جو اپنی اولاد کے مستقبل کے لئے انعامی اسکیموں میں حصہ لے کر مالی پوزیشن بہتر بنانا چاہتے ہیں اس وقت جو بھی پیشکش ملے اس پر ضرور غور کریں۔ یہ وقت غور وفکر لاتا ہے۔ اپنی قسمت کو تبدیل کرنے کے لئے اور مستقبل کو سامنے رکھتے ہوئے اہم فیصلے کریں۔ یہ فیصلے آنے والے وقت میں تبدیلی کا باعث بنیں گے۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر میں رہنے کے بعد طالع کے مقابل آجائے گا۔ اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ جبکہ وہ افراد جنہیں حال ہی میں کام اور روزگار کے معاملات میں یا دفتر میں مشکل حالات کا سامنا رہا ہے وہ حالات میں بہتری دیکھیں گے۔ وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی۔ چنانچہ اس ماہ کی ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔ دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی۔ اگر ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں بھی بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہوجائے گا۔

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر خاندانی تعلقات اور گھریلو امور میں تبدیلی کی نشاندہی کررہا ہے۔ یعنی آپ آگے بڑھنے اور ترقی کرنے کے لئے کسی ایسے شخص کو اپنے زندگی میں لانا چاہیں گے جو سیڑھی کا کام کرے گا۔ اگر آپ جدت پسند ہیں اور باقوت طریقے سے عمل کرتے ہیں تو ایسی سوچ زیادہ فائدہ مند ثابت نہ ہوگی۔ اس ماہ جلد بازی میں کوئی ایسا اقدام نہ اٹھائیں جس سے شریک زندگی کی آزادی میں فرق پڑے اس کے علاوہ جن افراد کی شادی ہورہی ہے۔ انہیں خاص طور پر تعلقات میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مدد آور ثابت ہوگا۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہٰذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ اگر آپ کے بچے ہیں تو چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت کرنی ہے یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک وشبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

## برج میزان۔ ستارہ زہرہ

حروف:- ت۔ ٹ۔ ر۔ ط



پیدائش:- ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

اپنے شریک زندگی کی طرف سے زیادہ فکر مند رہیں گے۔ گھر میں غیر ضروری افراد کی وجہ سے جھگڑا یا تلخ کلامی بھی گھر کی فضاء کو خراب کردے گی۔ قریبی رشتہ داروں اور گھر والوں کے مطالبات زائد اخراجات لاسکتے ہیں۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں رہنے کے بعد چھٹے گھر میں داخل ہوگا ۔ لہٰذا محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر وتفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے محبت کے معاملات میں یہ وقت خاص طور پر خوش قسمت ثابت ہوگا۔ زہرہ ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہٰذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں ۔ لوگوں سے تعلقات قائم

ہونگے۔ نئے دوست اور افراد زندگی میں داخل ہونگے۔ وہ افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت خوش خبری لائے گا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو سعد تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں تاہم زہرہ ۶، ۱۳، ۳۰ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا۔ قریبی دوستوں اور لوگوں کے ساتھ تعلقات اور کاروباری گفت شنید میں احتیاط رکھنی ہوگی۔ کام اور کاروبار میں مفاد اور اشتراک شامل ہو تو کسی تیسرے شخص کے شامل ہو جانے کی وجہ سے اختلاف ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ محبت کے معاملات میں بھی دھوکہ ملنے کا امکان ہے۔ بچوں کے تعلیمی مسائل اور ان کی صحت کے لئے زائد سفر کریں گے۔ سرمائے کو بڑھانے یا ذرائع آمدن کے نئے راستوں کے انتخاب کے لئے لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا ۔ خاندانی تعلقات جو کسی وجہ سے خراب چلے آرہے تھے اب کسی شخص کی موجودگی کی وجہ سے معاملے حل ہوجائیں گے اور پرانی ناراضگی بھی دور ہوجائے گی۔ گھر میں لوگوں کی آمد زائد ہوگی اور ہوسکتا ہے کوئی نئی تبدیلی آئے اور آپ کی زندگی میں کوئی شخص داخل ہو خاندانی معاملات میں اس وقت اتار چڑھاؤ پریشانی کا بھی باعث بن سکتا ہے۔ اور اپنے مقام کو مدنظر رکھتے ہوئے فیصلے کریں۔

عطارد زائچے کے چوتھے گھر میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد پانچویں گھر میں داخل ہو گا۔ گھریلو ماحول اور والدین کے لئے ساتھ دوستانہ تعاون کی فضاء قائم کرنی ضروری ہوگی۔ اگر کچھ عرصے سے ناراضگی چلی آرہے ہے تو اب اس ناراضگی کو ختم کرنے کا وقت آگیا ہے۔ قریبی افراد کے ساتھ گفت شنید، خط وکتابت کر رہے ہیں تو اس ماہ ذہنی وجسمانی طور پر چست ہونگے۔ جس سے ہر مسئلے کو جلد حل کرنے کی صلاحیت موجود ہوگی۔ عطارد ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ خلاف معمول گھر میں مہمان زیادہ آئیں گے۔ ان میں کچھ کی آمد بالکل غیر متوقع ہوگی۔ ایسے مہمان ماحول کو زیادہ خوشی اور زندہ دلی عطا کریں گے۔ لیکن ۲، ۱۱، ۱۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم ہونگے۔ دوسروں سے کسی قسم کے تعاون کی امید نہ رکھیں۔ جلد بازی میں کسی قسم کے فیصلہ نہ کریں۔ خط وکتابت اور سفر کے معاملات میں معمولی نوعیت کی پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا۔ چنانچہ آپ کو چاہئے کہ سفر کے پروگراموں میں لچک رکھیں۔

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر شریک زندگی کے ساتھ اور خاندانی تعلقات میں غیر معمولی اختلافات کا باعث بنے گا۔ وہ افراد جو اس تاریخ کے نزدیک شادی کر رہے ہیں اور ان کے خیالات اور ترجیحات تبدیل ہونے کا اندیشہ ہے جس کی وجہ سے غیر ضروری مطالبات ہوسکتے ہیں۔ اور ہوسکتا ہے کہ معاملات ختم ہوجائیں۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے تیسرے گھر میں رہے گا۔ اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں غیر ضروری پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا بلکہ قریبی دوستوں کے ساتھ تعلقات میں اختلافی مسائل جنم لے سکتے ہیں۔ سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد بھرپور ساتھ دیں گے۔ آپ میں غصہ اور اجڈپن زیادہ ہوگا۔ جس کی وجہ سے غلطیاں کریں گے۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی وذہنی نشوونما ہوگی۔ سوچ اور خیالات کے علاوہ فیصلہ کرنے میں اور باقوت قدم اٹھانے میں بھی آسانی رہے گی۔ مریخ ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہٰذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ اگر آپ کے بچے ہیں تو چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی۔




مالی اور کاروباری معاملات کے لئے یہ ماہ بہت موافق ثابت ہوگا۔ اگر موجودہ مالی حالت کو بہتر بنانے کے لئے ذہن میں کچھ خیالات ہیں یا کسی نئے کام کا خیال ذہن میں ہے تو جو کام کریں گے۔ اس میں کامیابی ہوگی۔

مریخ سارا ماہ زائچے کے خانہ مال میں رہے گا۔ یعنی کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں یکدم اخراجات بھی بھاری بوجھ لاتے ہیں۔ اس ماہ لین دین اور حسابات میں جلد بازی سے غلطیاں لائے گا۔ غیر ضروری اخراجات سے جلد غصہ آیا کرے گا۔ تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں۔ یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا ۔ تاہم ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا۔ جائیداد اور املاک سے متعلقہ خاندانی اختلافات رونما ہونے کا اندیشہ ہے۔ روپے کے لین دین یا مشترکہ مفاد کے کاموں میں کسی کی نیت خراب ہونے کی وجہ سے جھگڑا قانونی شکل اختیار کر جائے گا۔ آپ نے جن لوگوں کو روپیہ ادھار دیا ہے اس کی واپسی کے حصول کی کوششیں کریں ۔ ان دنوں دوستوں کے ساتھ تعلقات میں محتاط رہیں اور اپنی خواہشات والے کاموں میں آگے بڑھنے سے گریز

کریں۔ ان دنوں ایسے لوگوں میں گھر سکتے ہیں ہیں جن کے خیالات سے غلط راستہ اپنائیں گے۔

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا -اس وقت کے اثرات قریبی رشتہ داروں، سسرالی عزیزوں، تعلیمی سرگرمیوں اور بہن بھائیوں سے تعلقات پر اثر انداز ہونگے - اس وقت ضرورت سے زیادہ عزت و وقار کی طرف توجہ رہے گی- کاروباری معاملات میں ضرورت سے زیادہ رکاوٹیں بھی حائل ہونگی- وہ افراد جو ذمہ دارانہ عہدے پر فائز ہوں گے اور آپ کے قریبی ملنے جلنے والے ہونگے ان کے کسی بھی معاملے پر زیادہ اعتبار نہ کریں- خاندانی رسم و رواج بھی اس وقت پریشانی کا باعث بنیں گے-

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہنے کے بعد پانچویں گھر میں داخل ہوگا -اس گھر پر باقوت کواکب کا دباؤ ہے- گھریلو اور خاندانی معاملات پر خوش قسمت اور موافق اثرات مرتب ہورہے ہیں ان معاملات میں اگر حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی آئی ہے یعنی والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو اب حالات بہتر ہو جائیں گے- گھر کی از سر نو آرائش اور گھر میں چند نئی اشیائے تعیشات کے اضافہ اور اپنے آس پاس کے ماحول کو بہتر بنانے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا- اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پا جائیں گے ان کے لئے یہ ماہ بہت خوش قسمت ثابت ہوگا - گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ ریخ موافق ثابت ہوگی-

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی- یہ وقت ایسا ہے کہ محبت کے معاملات اور بچوں سے متعلقہ معاملات کئی طرح سے اختلافی مسائل پیدا کریں گے- ہوسکتا ہے کہ کسی شخص کے چلے جانے سے گھریلو مسائل بڑھ جائیں گے- خیالات اور سوچ میں تبدیلی واقع ہوگی بلکہ آپ دوسری شادی کی فکر میں ہونگے ایسا اس وقت ہوگا جب کوئی دوسرا شخص آپ کو مجبور کرے گا- بلکہ آپ کسی کو اپنی زندگی سے نکالنے کی بھرپور کوشش کریں گے- حالات ایک دم فیصلہ کروائیں گے- اس وقت کوئی صدمہ آپ کو دل کی بیماری لگاسکتا ہے- اس کے علاوہ احساس کمتری کا بھی شکار ہونگے -

عطارد زائچے کے تیسرے گھر میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد چوتھے گھر میں داخل ہوگا- سیر و تفریح، قریبی رشتہ داروں اور سوشل سرگرمیوں کے لحاظ سے معاملات بہتر رہیں گے- سوشل زندگی اور ذاتی مصروفیت کے کاموں میں رکاوٹیں دور ہو جائیں گی- قریبی افراد بھی آپ کے ساتھ تعاون کریں گے- وہ افراد جو پارٹی یا دعوت کرنا چاہتے ہیں اور اس سلسلے میں دوستوں اور ملنے جلنے والوں کے حلقے میں وسعت پیدا کرنا چاہتے ہیں تو اس کے لئے ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخیں موافق ثابت ہونگی- اس ماہ بہن، بھائی کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے ہونگے- اس ماہ قریبی رشتہ دار یا کسی دوست سے متعلق ایسی خبریں ملیں گی جس کے نتیجے میں آپ کو اپنے روزمرہ کے معاملات اور منصوبوں میں تبدیلی لانی پڑے گی جس سے شاید کوئی خوشگوار سفر اختیار کرنا پڑے گا- مستقبل میں اگر کاروبار یا تفریح کی غرض سے سفر کرنا چاہتے ہیں تو اس کے انتظامات کے لئے بھی یہ وقت موافق ثابت ہوگا-




اس ماہ ہر دلعزیزی میں اضافہ ہوگا- چنانچہ اہم اور بارسوخ افراد کو متاثر کرنا اور ان پر موافق اثر ڈالنا آپ کے لئے چنداں مشکل نہ ہوگا اور اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق ثابت ہوگا-

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں رہنے کے بعد چوتھے گھر میں داخل ہوگا -ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران سیر و تفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا- شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے- یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے- یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی- اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن و سکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد کرے گا- اختلافات اور اسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی- زہرہ ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا - لہذا ان دنوں سیر و تفریح، کسی شادی میں شریک ہونا یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا-

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا خاص طور پر شراکتی معاملات، رشتہ داری کے علاوہ بھائیوں کے ساتھ مشترکہ کاموں میں جھگڑا ہونے یا علیحدہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے- یہ وقت ایسا ہے کہ آپس کے تعلقات میں جائیداد اور روپیہ اختلات کا باعث بنے گا- قانونی مسائل لائے گا- بیرون ملک لوگوں سے دھوکہ ملے گا- آپ کی شریک زندگی کا گھر والوں کے ساتھ تعلق و رویہ اور طرز عمل غصہ اور اشتعال والا ہوگا- جس کی وجہ سے غلط فیصلہ کریں گے اور ذہنی ٹینشن کا شکار ہونگے- حادثہ کا بھی شکار ہوسکتے ہیں-

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا -اس وقت سرمایہ کاری پیشہ وارانہ سرگرمیوں، بینک سے متعلقہ کام یا قرضے لینے والے معاملات اس وقت رک جائیں گے یا ان میں بیجا قانونی پیچیدگیاں پیدا ہوجائیں گی- پیسہ جو ہاتھ میں ہوگا وہ ضرورت سے زیادہ خرچ ہوگا- اپنے اخراجات پر کنٹرول نہ کرسکیں گے- تاہم اہم لوگوں سے ملاقات اور ان کے ذریعے حاصل ہونے والے کام کی طرف خصوصی توجہ دے کر اپنے مالی معاملات کو کنٹرول کرسکیں گے-

عطارد خانہ مال میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد تیسرے گھر میں آ جائے گا۔ کاروباری امور میں کوئی بھی لین دین یا معاہدات ہوں ان کی طرف توجہ کریں۔ اس وقت لوگوں سے ملاقاتیں زندگی میں نئے موڑ یا تبدیلی لاسکیں گے۔ کسی نئی جگہ جائیداد خرید رہے ہیں تو اس سلسلے میں گفت شنید کرنی بہتر ثابت ہوگی۔ تحریری کام، میل ملاقات اور ادھورے کام کو مکمل کرنا بہتر ثابت رہے گا۔ زائد سفر کے لئے تیار رہیں۔ قریبی افراد، رشتہ دار یا پڑوسیوں سے متعلق کام آپ کی مصروفیت میں اضافہ کریں گے۔ عطارد ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ اس وقت کسی بااختیار افراد سے ملاقات کریں اور ان کے ذریعے کاغذات پر دستخط لینے یا تعاون حاصل کرنا مفید ثابت ہوگا۔ یہ ماہ قریبی دوستوں کی طرف سے پیشہ وارانہ معاملات میں تعاون کرنے اور ذاتی مقاصد کے حصول میں مفید ثابت ہوگا۔

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر شریک زندگی اور گھر میں موجود افراد کے ساتھ اختلافات لائے گی۔ وہ افراد جو شادی شدہ ہیں ان کے خیالات اور رجحانات کو والدین تبدیل کروانے کی کوشش کریں گے۔ بلکہ اس ماہ جو بھی آپ کے گھر مہمان آئے گا۔ اس کی طرف آپ کے جذبات زیادہ منتقل ہونگے۔ جس سے گھر کی فضا خراب ہو سکتی ہے۔

مریخ سارا ماہ طالع میں رہے گا۔ چنانچہ یہ وقت ان افراد کے لئے جاہ طلب اور مہم جو قسم کے افراد کے لئے ترقی پذیر اور تیز رفتار ثابت ہوگا۔ طالع میں مریخ کی موجودگی کی وجہ سے آپ اپنے اندر زیادہ ہمت و قوت، جرات اور خود اعتمادی محسوس کریں گے۔ آپ کے نزدیک سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے اس میں تسلی بخش ترقی کر سکیں گے۔ مریخ ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لیکن جن دنوں مریخ غیر موافق نظرات کے تحت ہو ان دنوں کسی کو اس بات کا موقع نہ دیں کہ آپ کو دہشت زدہ کر سکے یا جھگڑے یا بحث پر آمادہ کر سکے۔ مریخ ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔




اس ماہ کئی کام قریبی لوگوں کی وجہ سے رک جائیں گے۔ محبت کے معاملات یا دیگر سرگرمیوں میں سوچ اور خیالات کو مثبت راستے پر رکھنا ہوگا۔ شراکت داری کے معاملات میں مالی فائدہ حاصل ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک خانہ مال میں رہنے کے بعد تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ اس ماہ آپ کی سوشل سرگرمیوں پر اہم اثرات مرتب ہونگے۔ شخصیت میں کشش پیدا ہونے کے نتیجے میں نئے مداح اور دوست زندگی میں داخل ہونگے۔ یہ وقت ان معاملات میں غیر معمولی بہتری لائے گا۔ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو کسی بہت اہم شخصیت سے ملاقات ہوگی۔ جب آپ فیشن کے مطابق چلنے والے ہوں یا اپنی شخصیت کو پرکشش بنانے پر روپیہ صرف کرنا چاہتے ہوں تو اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ مالی معاملات کے لئے ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ یہ تاریخیں ان افراد کے لئے موافق ثابت ہونگی جو بہتر آمدنی والی ملازمت کی تلاش میں ہیں اور اپنی خاص صلاحیتوں سے زیادہ نفع بخش انداز میں فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جاہ طلب اور مہم جو ہیں تو آپ کو آگے بڑھنے کے مواقع میسر آئیں گے۔

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا۔ ذاتی کاروبار جس میں مفاد و اشتراک مشترکہ ہے۔ کسی شخص کی نیت خراب ہو جائے گی اور کاروبار کو علیحدہ کرنے کی کوشش ہوگی۔ یہ وقت کاروباری اور قانونی جھگڑے کا باعث بنے گا۔ کچھ لوگ ملازمین کو آپ کے خلاف کریں گے اور ان کے ذریعے نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ ان دنوں صحت کی طرف سے بھی پوری طرح آگاہ رہیں۔ ٹینشن اور گھبراہٹ بلڈ پریشر کا مریض بنا سکتی ہے۔ مالی معاملات میں کسی شخص کے کام کی ذمہ داری نہ لیں۔ انشورنس اور ٹیکس سے متعلقہ کاموں میں حسابات کا جائزہ لیں۔

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا۔ اس وقت حد سے زیادہ ذہنی اور جذباتی پریشانیاں لگی ہوں گی۔ کئی راستے دشوار گزار ہو جائیں گے۔ جن لوگوں پر آپ بھروسہ کریں گے۔ وہ فائدے کا باعث نہ بنیں گے۔ لیکن زندگی کے دوسرے شعبوں میں تبدیلی آ رہی ہے۔ آپ کی وسعت نظر، سوچنے سمجھنے کا انداز اور کئی قوتیں مل کہ تبدیلی کی راہ پر لا رہی ہیں تاہم ان تمام باتوں کو مدنظر رکھ کر اور کوئی بھی تبدیلی آئے اس پر سوچ بچار کر کے عملی کوششیں کریں۔

عطارد طالع میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد خانہ مال میں آ جائے گا۔ جہاں یہ آپ کی ذاتی مصروفیت کے علاوہ گروہی سرگرمیوں، میل ملاقات، تعلیمی نوعیت کے امور اور سفر میں بہتری پیدا کرے گا۔ اس ماہ زیادہ افراد اپنے ذاتی کاموں سے متعلق امور انجام دیں گے۔ زائد سفر اور ملاقاتیں ہونگی۔ بااختیار افراد کے ساتھ ملاقاتیں اور ان سے فائدہ اٹھانے کا بھی موقع ملے گا۔ وہ افراد جو عرصہ سے اپنے عہدہ کی ترقی کی کوششوں میں لگے ہوئے تھے۔ ترقی کرنے کے مواقع ملیں گے۔ تاہم کسی دوسری جگہ موزوں ملازمت ملنے کی پیشکش ہوگی۔ مالی امور سے متعلق جائزہ لینا بہتر رہے گا۔ اپنے دفتر کے حسابات چیک کریں۔ اس ماہ خریداری کر رہے ہوں تو لین دین میں محتاط رہیں۔ ہر کام تحریری کریں۔ اور اگر جائیداد خریدنا یا بیچنا چاہ رہے ہیں تو عطارد ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات بنائے گا اس سے فائدہ اٹھائیں۔ ان تاریخوں میں معاہدات کرنے بہتر ثابت ہونگے۔

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع خاص طور پر گھریلو امور اور شریک کار کے ساتھ تعلقات میں دوری کا باعث بن سکتی ہے۔ اس وقت ہر وہ کام جو تبدیلی کا باعث بنیں اس سے اختلافی مسائل کھڑے ہو سکتے ہیں۔ جدت پسندی اور غیر متوقع

ایجادات گھر سے متعلق ہوں یا کاروباری ان میں آپ کی ہٹ دھرمی کئی طرح سے مشکلات بڑھا دے گی- وہ افراد جو زمین خرید رہے ہیں- انہیں قانونی مشکلات سے واسطہ پڑے گا- اس وقت جلد بازی میں غلط فیصلے کر سکتے ہیں-

مریخ سارا ماہ زائچے کے بارہویں گھر میں رہے گا- یہ ماہ آپ کے اردگرد زبردست سرگرمی کا سبب بنے گا- جس کی وجہ سے بعض اوقات معمولی نوعیت کی گھریلو تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مریخ ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا- ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے- کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے - تاہم ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نپٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی- تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہو گا - کیونکہ کوا کبی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کر رہے ہیں- تاہم ان غیر موافق تاریخوں میں وہ افراد جن کی اپنی سواری ہے اور خود ہی چلاتے ہیں انہیں بے حد محتاط رہنا چاہئے- ان دنوں تیز رفتاری کے نتیجے میں چالان ہوسکتا ہے- مشینری کے ٹوٹنے کا خطرہ بھی ہے-

## برج دلو- ستارہ زحل، یورنس



حروف:-
س-ش
ث-ص

پیدائش:- جنوری ۲۱ تا فروری ۱۹

اس ماہ کاروباری معاملات زیادہ پریشانی کا باعث بنیں گے- قریبی رشتہ دار یا سفر میں کوئی شخص آپ کی زندگی میں داخل ہوگا جو آپ کے لئے خوش بختی لائے گا- رشتے داری میں ناخوشگوار واقعہ بے انتہا تکلیف دے گا-

عطارد زائچے کے بارہویں گھر میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد طالع میں داخل ہو گا- حاسدی افراد یا وہ افراد جو خفیہ طریقے سے آپ کو پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں ان کے ساتھ رابطہ کرنے، گفت شنید یا قریبی لوگوں کے ساتھ جا کر ملاقات کرنا بہتر ثابت ہوگا- یہ وقت خاص طور پر صحت کو بہتر بنانے کے لئے موثر ثابت ہوگا- اگر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہیں تو ان دنوں اپنی بہترین صلاحیتوں کے ذریعے لوگوں کو فائدہ پہنچائیں- ذاتی کام اور کاروباری مقاصد کو عمدگی سے ترقی دے سکیں گے- مشکلات پر قابو پا سکیں گے- لوگوں کا تعاون ہوگا- ان دنوں نشر و اشاعت کے کام، پبلشنگ اور حسابات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں - عطارد ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا-

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہوگا- اپنے دوستوں اور کیریئر کے معاملات میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی- وہ افراد جن کے کاروبار مفاد اور اشتراک کے اصول پر مبنی ہیں- انہیں غیر ضروری اور خوشامد پرست افراد سے دور رہنا ہوگا یہ وقت کاروباری نقصان لائے گا- بلکہ تعلقات میں بھی خرابی کا باعث بنے گا - لوگوں کے ساتھ میل ملاقات، ان کے رجحانات اور ان کے ارادوں کو سمجھ نہ پائیں گے- غیر قانونی طور پر کسی بھی معاملے میں ملوث نہ ہوں- احتیاط رکھیں-

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہوگا -اس ماہ آپ کی زندگی میں ایسے لوگوں کی آمد ہوگی جو فلاحی کاموں سے منسلک ہوں گے- اس وقت زندگی میں ایسے لوگ شامل ہوں گے جن کے لئے آپ کے اندر ہمدردی پیدا ہوگی اور ہوسکتا ہے وہ ہمدردی کوئی نیا رخ اختیار کر جائے- اس وقت لوگ دھوکہ بازی بھی کریں گے- جن لوگوں کے ساتھ آپ کا معاملہ جھگڑے کا چل رہا تھا ان کی طرف سے بہت ہوشیار رہنا پڑے گا- کوئی معاملہ آپ کی ملازمت یا کام کے اندر رکاوٹ کا باعث بنے گا-

زہرہ ۱۴ تاریخ تک طالع میں رہنے کے بعد خانہ مال میں داخل ہوگا- کاروبار اور ملازمت میں بہتری کی نشاندہی کر رہی ہے- ان دنوں آپ میں تخلیقی صلاحیت بڑھ جائے گی ہر کام کو نئے انداز اور نئے زاویے دیکھنے کی قوت پیدا ہو گی- آپ کی زندگی میں جو شخص بھی آئے گا وہ مدد وتعاون کرے گا- وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں- وہ اپنی سوچ اور خیالات میں تبدیلی محسوس کریں گے - زہرہ ۷، ۱۵، ۳۰ تاریخ کو نحس نظرات بنائے گا- ان دنوں مالی اور گھریلو پریشانی کی وجہ سے اپنے کام پر توجہ نہ دے سکیں گے- ذرا سی عدم توجہ ہی کام میں بگاڑ پیدا کر سکتی ہے- اپنی صلاحیتوں اور کام سے لوگوں میں اہمیت اختیار کر جائیں گے- ذہنی سکون حاصل کرنے کے لئے سیر و تفریح کے پروگرام بنائیں اور اپنے ماحول کو خوبصورت اور آرام دہ بنائیں اور قیمتی اشیاء کی خریداری ذہنی سکون دے گی- زہرہ ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہوگی- یہ ایسا وقت ہوگا کہ جب حاسدی اور مقابلے کے افراد قانونی معاملات میں آپ کو ملوث کر سکتے ہیں- اس کے علاوہ اپنے غصہ اور اشتعال کو قابو میں رکھنا ہوگا- اگر آپ سیاست میں حصہ لیتے ہیں تو خاص طور پر اپنے تحفظ کے لئے کوشش کرنی چاہئے- ورنہ بڑے نقصان سے دوچار ہونا پڑے گا- اس دن کے نزدیک اپنے خیالات اور رجحانات کا خاص طور پر تبدیلی لانے سے گریز کریں- ایسے خود مختارانہ اقدامات آپ کو نئی مشکل میں ڈال سکتے ہیں-

مریخ سارا ماہ زائچے کے گیارہویں گھر میں رہے گا- چنانچہ اس ماہ دوسروں کے تعاون سے بہت کچھ حاصل کر سکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو ان کی وجہ سے یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا- وہ افراد جو سماجی اصلاحات و سیاست اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا- چنانچہ کوئی بھی جرات مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہیں گھبرانا چاہئے- بلکہ اپنے آپ کو آگے بڑھانے کی کوشش کرنی چاہئے ان تمام معاملات کے لئے ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ موافق ثابت ہوگی- تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے- ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموماً اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں-

## برج حوت ۔ ستارہ مشتری، نچون

حروف:- د ۔ چ



پیدائش:- فروری ۲۰ تا مارچ ۲۰

اس ماہ ذہنی رجحان میں تیزی رہے گی ۔طبیعت کی خرابی بےچین رکھے گی۔ کاروباری سفر اور گفت شنید میں بہتری ملے گی۔ شریک زندگی کے ساتھ مل کر گھریلو معاملات کو حل کریں۔

زہرہ ۱۴ تاریخ تک زائچے کے بارہویں گھر رہنے کے بعد طالع میں داخل ہو گا ۔ یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا ۔ان لوگوں کے ساتھ تعلقات بہتر بنا سکیں گے، جو کام میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں ۔والدین یا شریک کی بیماری کی وجہ سے زائد اخراجات سے واسطہ پڑے گا۔ مالی اور کاروباری امور میں معاہدات فائدہ دیں گے ۔ اس ماہ سیر و تفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ یہ وقت ایسا ہے کہ اچانک کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہو گا یا پھر کسی پرانے دوست سے ملیں گے ۔ان کے ذریعے نئی معلومات حاصل ہونگی جس سے ذریعہ آمدن کو بڑھانے میں مدد ملے گی ۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ عملی طور پر اپنے کام میں بہتری لائیں گے ۔ زہرہ ۳، ۹، ۱۸، ۲۳، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا ۔ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۱۲ تاریخ کو عطارد زحل کا قران ہو گا ۔تعلیمی سرگرمیوں، بیروں ملک سفر اور دور دراز علاقے کا سفر کچھ مشکلات سے دوچار کرے گا ۔ قریبی رشتہ دار خفیہ دشمنی کریں گے ۔لوگوں کی باتوں میں آکر کسی کے ساتھ دشمنی پیدا نہ کریں ۔ قانونی معاملات ذہن کو الجھاء دیں گے ۔ شریک سے متعلقہ معاملات میں احتیاط رکھیں ۔ آپ میں غیر ضروری جذباتی پن اور جلد بازی کا عنصر پایا جائے گا ۔ فیصلہ کرنے میں جلد بازی نہ کریں۔

۱۳ تاریخ کو شمس زحل کا قران ہو گا ۔ اس وقت آپ کے حلقہ احباب میں آپ کی ضرورت سے زیادہ بےعزتی کی جائے گی ۔ اس وقت آپ کے دوستوں کے حلقے میں کچھ ایسے اہم عہدے کے افراد بھی شامل ہوں گے ۔ ان کے ذریعے کاروباری معاملات میں بڑے نقصان کا اشارہ ہے ۔ قانونی معاملات کو حل کرنے کے لئے مشورے کریں۔

عطارد زائچے کے گیارہویں گھر میں ۱۷ تاریخ تک رہے گا اس کے بعد بارہویں گھر میں داخل ہو گا ۔ اس وقت بہت سی نئی سرگرمیوں کو اختیار کرنے کا فیصلہ کریں گے ۔ پہلے ان کے فائدے اور نقصانات سے آگاہی حاصل کر کے موجودہ صورت حال میں ایک ٹیم ورک بنا کر کام کرنے کی پوری صلاحیت ہو گی ۔ سوشل زندگی اطمینان بخش رہے گی ۔ نئی دوستیاں اور حلقے کو وسعت دینے کے زائد مواقع میسر آئیں گے ۔ وہ افراد جو سماجی اور سیاسی معاملات میں دلچسپی رکھتے ہیں ان کے لئے عطارد کی موجودگی بہت موافق ثابت ہو گی ۔ وہ تمام معاملات جن میں انٹیلیکچول نوعیت کے تبادلہ خیالات کی ضرورت ہوتی ہے ۔ اور تحریر و تقریر اور گفت شنید سے متعلقہ معاملات طے کرنے کے لئے بھی یہ وقت موافق ثابت ہو گا ۔ عطارد اس ماہ کی ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۶، ۳۱ تاریخ کو موافق نظرات قائم کرے گا ۔ لیکن ۲، ۱۱، ۱۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہو گا ۔ ان دنوں سفر، گفت شنید یا میل ملاقات میں محتاط رہیں۔

۲۷ تاریخ کو مریخ زہرہ کی تربیع ہو گی ۔ خاص طور پر اس ماہ ایسے لوگوں سے احتیاط کریں جو آپ سے دشمنی کرتے ہیں اور آپ کے قریبی ساتھیوں میں سے ہوں گے ۔ ایسے تمام لوگ جو آپ کے ساتھ ہمدردی رکھتے ہیں ۔ ایسے لوگوں سے اس وقت بچ کے رہنا ہو گا کیونکہ ان کے کسی قسم مشورے نقصان کا باعث بن سکتے ہیں ۔ اس وقت اپنی عقل و شعور سے کام لے کر خود فیصلے کریں۔

مریخ سارا ماہ وتد السماء پر رہے گا ۔ کیریئر میں ترقی کرنے اور اپنے روزگار کو بڑھانے اور صحت کو بہتر کرنے کی کوشش میں بہتری دیکھیں گے ۔ یہ وقت ذہنی صلاحیتوں کے ساتھ جسمانی قوت صرف کرنے میں پوری مدد کرے گا ۔ لوگوں کے درمیان اپنے اعتماد کو قائم کرنے کی کوشش کریں ۔ وہ افراد جو کسی خاص ٹیکنیکل یا انجینئرنگ کے شعبے میں داخلہ لینا چاہتے ہیں ان کے لئے اپنی صلاحیتوں کو بہتر بنانے اور مستقبل میں ترقی کرنے کے لئے اس موقع سے فائدہ اٹھانا چاہئے ۔ یہ ماہ کام کے اعتبار سے زیادہ محنت لائے گا ۔ لہذا جسمانی اور ذہنی ورزش کے لئے بھی وقت نکالیں اور ذہنی سکون حاصل کریں ۔ مریخ ۲، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۱ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہو گا ان دنوں حتمی فیصلہ اور باقوت قدم اٹھانا بہتری کے آثار پیدا کرے گا ۔ تاہم ۷، ۱۴، ۲۸ تاریخ کو محتاط رہیں ۔ ان دنوں غصہ یا اشتعال نقصان دے گا۔

# ماہ جنوری کے ستارے




ذیل میں پہلی اور آخری تاریخوں میں ستاروں کے درجات دیئے گئے ہیں روزانہ مفصل رفتاروں کو برنی تقویم وکواکبی گائیڈ ۲۰۲۰ء میں ملاحظہ کریں۔

## ۱ — شمس

یکم کو شمس ۱۰ درجہ برج جدی پر ہوگا - ۲۱ تاریخ کو برج دلو میں داخل ہوگا - ۳۱ تاریخ کو ۱۰ درجہ برج دلو پر پہنچ جائے گا-

## ۲ — عطارد

یکم کو عطارد ۴ درجہ برج جدی پر ہوگا - ۱۷ تاریخ کو برج دلو میں داخل ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۴ درجہ برج دلو پر پہنچ جائے گا-

## ۳ — زہرہ

یکم کو زہرہ ۱۴ درجہ برج دلو پر ہوگا - ۱۴ تاریخ کو برج حوت میں داخل ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۲۰ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

## ۴ — مریخ

یکم کو مریخ ۲۸ درجہ برج عقرب پر ہوگا - ۴ تاریخ کو برج قوس میں داخل ہوگا۔ ۳۱ تاریخ کو ۱۸ درجہ برج قوس پر پہنچ جائے گا-

## ۵ — مشتری

یکم کو مشتری ۶ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا۔ ۳۱ تاریخ کو ۱۳ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

## ۶ — زحل

یکم کو زحل ۲۱ درجہ برج جدی پر ہوگا - پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا - ۳۱ تاریخ کو ۲۴ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

## ۷ — یورنس

یکم کو یورنس ۲ درجہ برج ثور پر بحالت رجعت ہوگا۔ ۱۲ تاریخ کو مستقیم ہوگا پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا - ۳۱ تاریخ کو ۲ درجہ برج ثور پر پہنچ جائے گا-

## ۸ — نپ چون

یکم کو نپ چون ۱۶ درجہ برج حوت پر ہوگا۔ پورا مہینہ اسی برج میں حرکت کرے گا - ۳۱ تاریخ کو ۱۷ درجہ برج حوت پر پہنچ جائے گا-

## ۹ — پلوٹو

یکم کو پلوٹو ۲۲ درجہ برج جدی پر ہوگا۔ سارا ماہ اسی برج میں حرکت کرے گا - ۳۱ تاریخ کو ۲۳ درجہ برج جدی پر پہنچ جائے گا-

## ۱۰ — عقدتین قمر

یکم کو راس ۸ درجہ پر برج سرطان پر رجعت کی حالت میں حرکت کریگا - ذنب ۶ درجہ برج جدی پر حرکت کریگا-

۳ کو مریخ در قوس، ۴ کو شرف قمر، ۱۰ کو چاند گرہن ◐، حضیض شمس، ۱۱ کو یورنس مستقیم، ۱۴ کو زہرہ در حوت، ۱۶ کو عطارد در دلو، ۱۷ کو قمر در عقرب، ۲۰ کو شمس در دلو، ۲۲ کو پیر سید بشیر احمد سوہدرہ، ۲۶ کو نیا چاند ©، ۲۷ کو یکم جمادی الثانی ۱۴۴۱ھ ہوگی۔

# نظرات کواکب بمعہ اوقات و عملی ہدایت

## ماہ جنوری ۲۰۲۰ء

| سعد/نحس | وقت | اختصار | نظرات | عملی ہدایت و رہنمائی |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (بدھ ۱ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| م | ۵:۱۵ | ☽☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| س | ۱۵:۴۲ | ☽⚹♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| س | ۱۷:۳۷ | ☽☌♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی۔ |
| | | | | (جمعرات ۲ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| س | ۷:۱۳ | ☽△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی، تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| م | ۲۱:۴۱ | ☿☌♃ | عطارد قران مشتری | رابطے، تحریری امور، قانونی معاملات میں مشورے موافق رہیں گے، روحانی رابطے ہونگے۔ |
| ن | ۲۳:۱۸ | ☽□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین، بینک، قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں، کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| ن | ۲۳:۳۱ | ☽□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں۔ |
| | | | | (جمعہ ۳ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| ن | ۹:۴۴ | ☽□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے فیصلہ نہ کریں، مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے، صرف دوسروں کی سنیں۔ |
| س | ۲۰:۳۷ | ☽⚹♀ | قمر تسدیس زہرہ | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر۔ |
| | | | | (ہفتہ ۴ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| ن | ۴:۴۸ | ☽□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| م | ۶:۱۷ | ☽□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| | | | | (اتوار ۵ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| م | ۲:۳۰ | ☽☌♅ | قمر قران یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کا زیادہ اثر ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن و ڈپریشن کا شکار ہونگے۔ |
| س | ۱۲:۱۹ | ☽△♃ | قمر تثلیث مشتری | قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں، جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ |
| س | ۲۰:۱۷ | ☽△☿ | قمر تثلیث عطارد | ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں۔ تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی۔ |
| | | | | (پیر ۶ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| س | ۲:۳۶ | ☽△☉ | قمر تثلیث شمس | خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی لئے منصوبہ بندی کریں، کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے۔ |
| س | ۵:۱۵ | ☽⚹♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں۔ |
| ن | ۱۴:۰۷ | ☽□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں۔ |
| س | ۱۶:۰۶ | ☽△♄ | قمر تثلیث زحل | بڑی عمر کے افراد سے مشورہ ضرور کریں، رہائش کی تبدیلی یا خریداری بہتر رہے گی۔ |
| س | ۱۷:۰۷ | ☽△♇ | قمر تثلیث پلوٹو | خاندانی رسم و رواج اس وقت زیر بحث آئیں گے، کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ |
| | | | | (منگل ۷ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| س | ۱۱:۳۰ | ☉⚹♆ | شمس تسدیس نپ چون | دوستوں کے ساتھ سیر و تفریح کے لئے بہتر وقت، اپنی صلاحیتوں اور جدت پسندی کو بڑھانے کا وقت۔ |
| ن | ۱۲:۰۴ | ☽☍♂ | قمر مقابلہ مریخ | سفر و مشینری کے کاموں میں احتیاط رکھیں، جلد بازی میں کام نقصان دیں۔ |
| | | | | (بدھ ۸ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| ن | ۱۳:۲۷ | ☽□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید و فروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا۔ |
| س | ۱۸:۰۸ | ☿⚹♆ | عطارد تسدیس نپ چون | رجحان اور خیالات منفی ارادے لا سکتے ہیں، کچھ لوگوں کی باتیں ذہن میں پرورش پائیں گی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| (جمعرات ۹ جنوری ۲۰۲۰ء) | | | | |
| ذرائع آمدنی کو بڑھانے کا موقع ملے گا-خوشیاں اور سیر وتفریح کے لئے وقت نکالیں- | قمر تثلیث زہرہ | D△♀ | ۳:۱۵ | س |
| اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں- | قمر تسدیس یورنس | D✶♅ | ۱۸:۲۲ | س |
| (جمعہ ۱۰ جنوری ۲۰۲۰ء) | | | | |
| قریبی افراد روپے کے معاملات میں جھگڑا کریں گے' ہر شخص اپنی اہمیت زیادہ جتائے گا- | قمر مقابلہ مشتری | D☍♃ | ۴:۵۹ | ن |
| اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے-اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں- | قمر تثلیث نپ چون | D△♆ | ۱۸:۱۹ | س |
| ہر کام پر پوری توجہ دیں اور مکمل کرنے کی پوری لگن رکھیں' ذہنی وجسمانی طور پر چست ہونگے | عطارد قران شمس | ☿☌☉ | ۲۰:۱۹ | م |
| (ہفتہ ۱۱ جنوری ۲۰۲۰ء) | | | | |
| سوشل سرگرمیوں میں کسی شخص کی بات جھگڑے کا باعث بنے گی' کوئی خوشی غم میں بدل جائے گی- | قمر مقابلہ شمس | D☍☉ | ۰۰:۲۰ | ن |
| دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ہوگی- | قمر مقابلہ عطارد | D☍☿ | ۰۰:۳۲ | ن |
| بڑی عمر کے افراد کی بات پر سخت رویہ اختیار کریں' خاندانی جائیداد کا معاملہ بغیر کسی نتیجہ کے ختم ہو جائیگا- | قمر مقابلہ زحل | D☍♄ | ۴:۴۲ | ن |
| اہم مسئلے کو حل کریں۔جدوجہد بہتر صورت حال لائے گی ادراکی قوتوں سے کام لینے کا بہتر وقت- | قمر مقابلہ پلوٹو | D☍♇ | ۴:۵۷ | ن |
| خیالات کا انبار ہوگا' کچھ سوجھائی نہ دے گا نامکمل کاموں کی طرف توجہ دیں- | قمر تربیع یورنس | D□♅ | ۲۱:۴۲ | ن |
| (اتوار ۱۲ جنوری ۲۰۲۰ء) | | | | |
| اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے- | قمر تثلیث مریخ | D△♂ | ۲:۵۳ | س |
| عملی اور دانشمندی کے راستے سے ہی کامیابی حاصل کریں گے۔ | عطارد قران زحل | ☿☌♄ | ۱۴:۵۰ | م |
| زندگی میں اطراف اور نئے رجحانات سے واسطہ پڑے گا' لوگوں کے نئے رسم ورواج دیکھنے کو ملیں گے- | عطارد قران پلوٹو | ☿☌♇ | ۱۵:۱۰ | م |
| خاندان میں دڑار پڑ جانے کا امکان ہے۔طویل قانونی جنگ یا بیماری کے لیے تیار ہو جائیں۔ | زحل قران پلوٹو | ♄☌♇ | ۲۱:۱۲ | م |
| (پیر ۱۳ جنوری ۲۰۲۰ء) | | | | |
| خاندانی رسم ورواج میں تبدیلی آئے گی' اخلاق اور رویہ بھولتے جائیں گے۔ | شمس قران پلوٹو | ☉☌♇ | ۱۸:۱۵ | م |
| دوسروں کی چیزوں پر زیادہ نظر نہ رکھیں' حسد اور نفرت سے دوسروں کو تکلیف ملے گی- | قمر مقابلہ زہرہ | D☍♀ | ۱۸:۴۱ | ن |
| خاندانی جھگڑوں کا حل نکل آئے گا' ہر شخص ایک دوسرے کو معاف کردے- | شمس قران زحل | ☉☌♄ | ۲۰:۱۵ | ن |
| اتفاقی تبدیلی آئے گی' جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- | قمر تثلیث یورنس | D△♅ | ۲۳:۲۸ | س |
| (منگل ۱۴ جنوری ۲۰۲۰ء) | | | | |
| کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ | قمر تربیع مریخ | D□♂ | ۶:۵۹ | ن |
| قلبی سکون کے لئے روحانی علوم کی طرف راغب ہوں' جو امید رکھیں وہ ضرور پوری ہوگی۔ | قمر تثلیث مشتری | D△♃ | ۱۱:۰۶ | س |
| اس وقت ماضی کے تعلق کے حوالے سے حال کے واقعات کا تجزیہ کرنے سے معاملات الجھ جائیں گے- | قمر مقابلہ نپ چون | D☍♆ | ۲۲:۲۷ | ن |
| (بدھ ۱۵ جنوری ۲۰۲۰ء) | | | | |
| خاندانی رسم ورواج اس وقت زیر بحث آئیں گے' کھوئے ہوئے وقار کو دوبارہ حاصل کریں۔ | قمر تثلیث پلوٹو | D△♇ | ۸:۵۰ | س |
| روحانی علوم کے حصول کی کوششیں بہتر ہوگی' کسی بڑے کی نصیحت پر ضرور عمل کریں- | قمر تثلیث زحل | D△♄ | ۹:۱۱ | س |
| خاندانی رشتوں کو بہتر بنانے کی منصوبہ بندی کریں' کسی اہم تعلق کی بنیاد پڑ سکتی ہے- | قمر تثلیث شمس | D△☉ | ۱۱:۴۰ | س |
| ادراکی قوتوں کے ذریعے اپنے شعور کو طاقتور بنائیں-تحریری کام اور سماجی سرگرمیاں موافق رہیں گی- | قمر تثلیث عطارد | D△☿ | ۱۷:۱۱ | س |
| (جمعرات ۱۶ جنوری ۲۰۲۰ء) | | | | |
| نئے لوگ خوشی کا پیغام لائیں گے۔نئی منصوبہ بندی اور حکمت عملی کے لیے موافق وقت۔ | زہرہ تسدیس یورنس | ♀✶♅ | ۴:۱۶ | س |
| اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی- | قمر تسدیس مریخ | D✶♂ | ۱۱:۱۳ | س |
| اہم کاغذات اور روپے کا دھیان رکھیں چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے- | قمر تربیع مشتری | D□♃ | ۱۳:۴۴ | ن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | | | (جمعہ ۱۷ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| ن | ۱۱:۱۵ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں-وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے، کوئی اہم کام شروع نہ کریں- |
| ن | ۱۱:۵۵ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے-کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں- |
| ن | ۱۷:۵۷ | D□☉ | قمر تربیع شمس | اہم کاموں کیلئے کوئی فیصلہ نہ کریں، مہربان لوگ بھی اس وقت عزت نہ کریں گے- |
| | | | | (ہفتہ ۱۸ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| ن | ۲:۳۵ | D□☿ | قمر تربیع عطارد | خیالات اور سوچ کو بہتر بنائیں، مراقبہ کریں اور غیر ضروری لوگوں سے نہ ملیں- |
| ن | ۳:۵۴ | D☍♅ | قمر مقابلہ یورنس | ذہنی پریشانی اور خیالات کے زیادہ اثر انداز ہونے سے نیند نہ آئے گی، ٹینشن وڈپریشن کا شکار ہونگے- |
| س | ۸:۲۵ | D△♀ | قمر تثلیث زہرہ | تعلقات بنانے کا بہتر وقت، سماجی سرگرمیوں اور کلب سے متعلقہ کام بہتر رہیں گے- |
| ن | ۱۳:۳۱ | ☿□♅ | عطارد تربیع یورنس | اس وقت مقابلے کا رجحان ہوگا، حسد اور بغض آپ کی سوچ کو مفلوج کر سکتی ہے- |
| س | ۱۷:۴۴ | D✶♃ | قمر تسدیس مشتری | لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی، اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں- |
| | | | | (اتوار ۱۹ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| س | ۴:۱۳ | D△♆ | قمر تثلیث نپ چون | اپنے خیالات اور رویئے کو جاننے کا وقت ہے-اپنی برائیوں کو اندر سے نکالنے کی کوشش کریں- |
| س | ۱۵:۱۷ | D✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | اپنے اصولوں کی طرف توجہ دیں، مفاد واشتراک کے کاموں میں فائدہ ہوگا، نئی سمت نظر آئے گی- |
| س | ۱۶:۱۸ | D✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی، دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی- |
| | | | | (پیر ۲۰ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| س | ۲:۲۱ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے- |
| س | ۱۴:۳۸ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں، قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے، سفری امور بھی بہتر- |
| ن | ۱۸:۱۹ | D□♀ | قمر تربیع زہرہ | تخلیقی نوعیت کے کاموں میں رکاوٹ ملے گی، تاہم تنقید زیادہ ہوگی، روپے کے معاملے میں محتاط رہیں- |
| | | | | (منگل ۲۱ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| م | ۰۰:۴۶ | D☌♂ | قمر قران مریخ | اپنے مقاصد اور اپنی بات پر ڈٹے رہیں، اہم فیصلے کریں، تبدیلی لانے کا موقع ملے گا- |
| ن | ۹:۴۵ | D□♆ | قمر تربیع نپ چون | کسی معمولی بات پر جھگڑا ہوگا، خرید وفروخت میں ہوشیار رہیں، دھوکہ ہوگا- |
| | | | | (بدھ ۲۲ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| س | ۱۴:۵۹ | D△♅ | قمر تثلیث یورنس | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- |
| | | | | (جمعرات ۲۳ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| س | ۶:۵۱ | D✶♀ | قمر تسدیس زہرہ | ذرائع آمدن کو بڑھانے کے نئے راستے ملیں گے، تخلیقی اور آرٹسٹک کاموں میں فائدہ- |
| م | ۷:۴۴ | D☌♃ | قمر قران مشتری | جن افراد کے ساتھ تعلقات استوار کریں گے، وہ آپ کو فائدہ دیں گے-کسی نیک کام میں حصہ لیں- |
| ن | ۱۱:۵۲ | ☉□♅ | شمس تربیع یورنس | سیاسی حکمت عملی سے کام لیں، گھر میں کئی اہم تبدیلیوں کی نشاندہی ہو رہی ہے، کچھ افراد الگ ہو جائیں گے- |
| س | ۱۷:۲۰ | D✶♆ | قمر تسدیس نپ چون | ذہنی انتشار کو کم کرنے کے لئے سیر و تفریح کریں، یا کسی روحانی محفل میں شرکت کریں- |
| س | ۱۸:۰۷ | ♀✶♃ | زہرہ تسدیس مشتری | اہم معاہدات اور فیصلے کے لئے سعد وقت، شادی بیاہ سے متعلقہ معاملات کو طے کرنے کا موافق وقت- |
| | | | | (جمعہ ۲۴ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| م | ۵:۱۷ | D☌♇ | قمر قران پلوٹو | کتابوں کے ذریعے یا کسی شخص کے مشوروں کے ذریعے اپنے باطن کو صاف کریں- |
| م | ۷:۰۷ | D☌♄ | قمر قران زحل | اتفاقی تبدیلی آئے گی، جدت پسند خیالات متاثر کریں گے اور نئی سمت کا آغاز ہوگا- |
| ن | ۲۳:۳۳ | D□♅ | قمر تربیع یورنس | غیر متوقع تبدیلی آپ کو ذہنی انتشار میں مبتلا کرے گی، مراقبہ کے لئے بہتر وقت- |
| | | | | (ہفتہ ۲۵ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| م | ۲:۴۱ | D☌☉ | قمر قران شمس | سوشل سرگرمیوں سے متعلق کاموں کے لئے بہتر، خاندانی تعلق بنانے کا بہتر وقت- |
| س | ۱۸:۰۹ | ☿✶♂ | عطارد تسدیس مریخ | اہم معاملہ کی طرف توجہ دیں، فیصلہ کن اقدام کرنے کا موقع باہمی خیالات کا تناؤ موافق ثابت ہوگا- |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| س | ۲۳:۳۳ | D✶♂ | قمر تسدیس مریخ | اس وقت ذہنی جسمانی طور پر چست ہوں گے' ہر کام کو آگے بڑھ کر کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ |
| | | | | (اتوار ۲۶ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| م | ۰۰:۰۵ | D☌☿ | قمر قران عطارد | ہر طرح کی معلومات حاصل کر کے بہتر فیصلہ کریں' تحریر و تقریر کے لئے موافق۔ |
| | | | | (پیر ۲۷ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| ن | ۶:۳۷ | ♀□♂ | زہرہ تربیع مریخ | کسی شخص کی ضد غصہ کا باعث بنے گی' تاہم کسی کام کو جلد بازی میں کرنے سے گریز کریں۔ |
| س | ۱۰:۱۱ | D✶♅ | قمر تسدیس یورنس | اپنے کام اور معاملات سے متعلقہ رکاوٹوں کا جائزہ لینے کا بہتر وقت' اپنی صلاحیتوں کا جائزہ لیں۔ |
| | | | | (منگل ۲۸ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| م | ۱:۰۷ | ♀□♆ | زہرہ قران نپ چون | فنون لطیفہ و انجینئرنگ کے معاملات میں مل کر پراجیکٹ پر کام کریں تو بے مثال کامیابی حاصل کر سکیں گے۔ |
| س | ۶:۱۲ | D✶♃ | قمر تسدیس مشتری | ہر طرح سے لوگوں کی مہربانیاں ملیں گی' اپنے کاموں کو جلد از جلد مکمل کرنے کی کوشش کریں۔ |
| ن | ۱۴:۲۹ | D□♂ | قمر تربیع مریخ | یہ وقت انتشار' دباؤ لاتا ہے' اچانک کسی بات پر جھگڑا ہو سکتا ہے' دیکھ کر چلیں کوئی حادثہ ممکن ہے۔ |
| م | ۱۴:۳۴ | D☌♆ | قمر قران نپ چون | دوستی اور اعتماد میں کمی آئے گی، دھوکہ اور فریب مل سکتا ہے، سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔ |
| ن | ۱۵:۴۷ | ♂□♆ | مریخ تربیع نپ چون | معمولی بات پر جھگڑا ہونے کا امکان ہے' حادثہ یا دیگر لین دین میں دھوکہ یا فریب مل سکتا ہے۔ |
| م | ۱۶:۰۱ | D☌♀ | قمر قران زہرہ | اس وقت جذباتی ردعمل کا اظہار ہوگا۔ لوگوں میں زیادہ گھل مل جائیں گے' امیدیں پوری ہو سکتی ہیں۔ |
| | | | | (بدھ ۲۹ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| س | ۳:۱۹ | D✶♇ | قمر تسدیس پلوٹو | ماورائی علوم کی طرف زیادہ توجہ دیں خاندانی افراد میں بحث و مباحثہ ہوگا' اپنے خیالات کا بھرپور اظہار کریں۔ |
| س | ۶:۰۷ | D✶♄ | قمر تسدیس زحل | رحم دلی اور سخاوت اس وقت بڑھ جائے گی' دوسروں کی تیمارداری خوشی دے گی۔ |
| | | | | (جمعرات ۳۰ دسمبر ۲۰۲۰ء) |
| س | ۱۲:۴۹ | D✶☉ | قمر تسدیس شمس | گھر کے اندر زیادہ بحث مباحثہ ہوگا کچھ لوگ اہم کردار ادا کریں گے۔ |
| ن | ۱۹:۵۳ | D□♃ | قمر تربیع مشتری | لین دین' بینک' قرضہ کے معاملات کو بہتر کریں' کسی بھی قسم کا نقصان برداشت سے باہر ہوگا۔ |
| | | | | (جمعہ ۳۱ جنوری ۲۰۲۰ء) |
| س | ۶:۴۸ | D△♂ | قمر تثلیث مریخ | مشکلات کا سامنا کرنے کی پوری قوت ہوگی' تعمیری کاموں کے علاوہ ٹیکنیکل کاموں کی طرف توجہ دیں۔ |
| م | ۱۶:۰۹ | D□♇ | قمر تربیع پلوٹو | قریبی لوگوں پر بھروسہ نہ کریں۔ وہ خود کسی کے فریب میں ہونگے' کوئی اہم کام شروع نہ کریں۔ |
| ن | ۱۹:۲۳ | D□♄ | قمر تربیع زحل | قریبی لوگوں کی سازش کی زد میں آئیں گے۔ کسی شخص پر بھروسہ نہ کریں۔ |
| س | ۲۰:۰۸ | D✶☿ | قمر تسدیس عطارد | عملی کاموں کی طرف توجہ دیں' قریبی لوگ مددگار ثابت ہونگے' سفری امور بھی بہتر۔ |

# حضرت کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور محققانہ تصنیفات

| | | |
|---|---|---|
| ۱- عامل کامل حصہ اول | جفری قواعد کے سریع التاثیر عملیات' اسماء' موکلات' دعوات | قیمت ¦ ۳۶۰ روپے |
| ۲- عامل کامل حصہ دوم | علم النقوش اور علم الالواح' علم تکسیر' علم الاعداد | قیمت ¦ ۵۵۰ روپے |
| ۳- حل المقاصد | مستحصلہ عربی' اردو زبان میں سوال و جواب | قیمت ¦ ۱۴۸ روپے |
| ۴- الساعت حصہ اول | روزانہ کام کرنے کی سعد اور نحس اثرات کا ساعتی نظام | قیمت ¦ ۴۵۰ روپے |
| ۵- الساعت حصہ دوم | ساعتی نظام کی تفصیل معہ اعمال' اسماء' عزیمتیں' طلسم | قیمت ¦ ۳۶۰ روپے |
| ۶- رموز الجفر | تسخیر' شرفات کواکب' اسمائے الٰہی' جفر کے حصہ آثار پر عظیم کتاب | قیمت ¦ ۴۲۵ روپے |
| ۷- عددوں کی حکومت حصہ اول | علم الاعداد کے تجربات' نظریات نام کے اعداد سے قسمت' غیبی نمبر | قیمت ¦ ۴۵۰ روپے |
| ۸- عددوں کی حکومت حصہ دوم | کل امور ہائے زندگی کے علاوہ کی نسبت و زائچہ اعداد کی تشریح | قیمت ¦ ۳۶۰ روپے |
| ۹- قواعد عملیات | عملیات کرنے والوں کے لئے جملہ معلومات | قیمت ¦ ۳۴۰ روپے |
| ۱۰- اسباق النجوم | نجوم کی ابتدائی معلومات' برجوں کی تفصیل معہ زائچہ بنانا | قیمت ¦ ۴۸۰ روپے |
| ۱۱- رجوع ہمزاد | ہمزاد کو قابو کرنے کے طریقے اور عملیات | قیمت ¦ ۲۰۰ روپے |
| ۱۲- جذب القلوب | اعداد متحابہ کا نظریہ و عملیات محبت اور حاضری مطلوب کے اعمال | قیمت ¦ ۲۰۰ روپے |
| ۱۳- پتھروں کے سحری خواص | حصول برکات کے لئے جواہرات کا پہننا اور حقائق | قیمت ¦ ۲۸۰ روپے |
| ۱۴- آثار النجوم حصہ اول | اصطلاحات و تشریحات' مکمل زائچے کی تفصیل | قیمت ¦ ۸۵۰ روپے |
| ۱۵- آثار النجوم حصہ دوم | زائچہ کے پڑھنے کا طریقہ' کردار' شادی' روپیہ' تعلیم' پیشہ | قیمت ¦ ۴۸۰ روپے |
| ۱۶- روح قرآن حصہ اول | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ¦ ۳۵۰ روپے |
| ۱۷- روح قرآن حصہ دوم | قرآن سے عقائد کے سوال و جواب | قیمت ¦ ۳۵۰ روپے |
| ۱۸- المختصر | عہد رسالت سے قرون اولی کی تاریخ | قیمت ¦ ۲۰۰ روپے |
| ۱۹- بچے اور ستارے | بچوں کی پرورش' تعلیم اور پیشہ کی رہنمائی | قیمت ¦ ۳۸۰ روپے |
| ۲۰- تعلقات | زن و شوہر کی مزاجی اور مقسومی کیفیت جاننا | قیمت ¦ ۲۰۰ روپے |
| ۲۱- تقویم المومنین | شرعی نقطہ نظر سے تاریخوں کا نیک و بد | قیمت ¦ ۱۵۰ روپے |
| ۲۲- برنی تقویم برائے سال | جاری سال کے ستاروں کی رفتاریں' ہر شخص کے حالات' گرہن' سفر' سعد و نحس اوقات' کلینڈر | قیمت ¦ ۲۵۰ روپے |
| ۲۳- برنی روزانہ کواکبی گائیڈ | سرمایہ کاری' قمر سے متعلقہ کام' نظرات' ۱۸۰ صفحات پر مشتمل روزانہ کام کی اہم ڈائری | قیمت ¦ ۲۵۰ روپے |
| ۲۴- تسویۃ البیوت | ۲۴ گھنٹے پر مشتمل (ہر ۴ منٹ کا وقفہ) زائچے کے گھروں کے درجات۔ پاکستان کے سو شہروں | قیمت ¦ ۹۵۰ روپے |
| ۲۵- اٹلس | دس ہزار (چھوٹے و بڑے شہر و گاؤں) پر مبنی پاکستان کی پہلی کتاب جس میں ہر شہر و گاؤں کا تفاوت وقت موجود ہے | قیمت ¦ ۱۲۰۰ روپے |
| ۲۶- برنی کواکبی رفتاریں | ۵۰ سال (۱۹۵۰ تا ۲۰۰۰ء) کی مکمل کواکبی رفتاریں' گرھن' رجعت و استقامت' اسلامی مہینے و تاریخ | قیمت ¦ ۱۲۵۰ روپے |
| ۲۷- کواکبی کلینڈر | کواکب کی معلومات' نظرات' ستاروں کی رفتاریں' گرہن' منازل قمر' کواکب و قمر کا داخلہ معہ اوقات | قیمت ¦ ۵۰۰ روپے |
| ۲۸- ضوء قمر | ہلال قمر (۱۹۰۰ تا ۲۰۲۵ء) عیسوی و ہجری کلینڈر | قیمت ¦ ۳۰۰ روپے |
| ۲۹- تاشون (ناول) | حضرت کاش البرنیؒ کی روحانی اور علمی کاوشوں کو کہانی میں ڈھال کر خوبصورت انداز میں لکھا ہے۔ | قیمت ¦ ۵۰۰ روپے |

رسالہ روحانی دنیا کا نمونہ مفت منگوائیں اس کا سالانہ چندہ =/۹۶۰ روپے بذریعہ رجسٹری ہے۔رقم بذریعہ منی آڈر کریں یا رسالہ وی پی سے منگوائیں۔

حارث عثمانی پبلشر نے باہتمام اوراق پبلشرز سے چھپوا کر دفتر رسالہ روحانی دنیا' پی آئی بی کالونی' کراچی ۷۴۸۰۰ سے شائع کیا